


# صرف اردو کا ابتدائی رسالہ

جسے

## انجمن حمایت اسلام لاہور نے

تالیف کیا

## سنہ ۱۳۰۶ ہجری المقدس

علےٰ صاحبہا التحیّہ والسلام

مطبع اسلامی لاہور میں مولوی کرم بخش کے اہتمام سے چھپا

# انجمن حمایت اسلام لاہور

اس وحدہ لاشریک لہٗ کی شان دیکھو۔ کہ اپنی قدرت۔ اپنی عظمت۔ اپنا جلال کیسے عجیب اور حیرت انگیز انقلابوں سے ظاہر کرتا ہے۔ دین اسلام کے وہ مخلص پیرو بندے جو اپنی اعلےٰ درجے کی دین داری۔ لیاقت۔ فضیلت۔ حسن اخلاق وغیرہ خوبیوں کے باعث آج کل کی معدن علوم قوموں کے بھی استاد تھے۔ انہیں کی نسلیں آج جاہل مطلق۔ بے ہنر محض اور اسلام کے مقدس اصولوں کی پابندی سے کوسوں دور ہیں۔ ان کی جہالت کا نتیجہ یہ ہے۔ کہ بت پرست قومیں جن کے پاس اپنے مذہب کی حقیت کی کوئی بھی عقلی اور نقلی دلیل نہیں۔ علانیہ اسلام کی تردید کے واسطے کھڑی ہوتی ہیں۔ پر ہمیں اپنی بے علمی اور نالیاقتی سے ان کے جواب دینے کی بھی جرأت نہیں۔ عیسائی جن کے موجودہ طریق کو ایک تھوڑی سی عقل کا آدمی بھی غلط ثابت کر سکتا ہے۔ وہ ہمارے خاتم المرسلین صلعم کی نسبت سینکڑوں جھوٹے اور لغو بہتان باندھ کر عام لوگوں کے سامنے سناتے ہیں۔ مگر افسوس کہ ہم اُن کے لچر اور پوچ اعتراضوں کے جواب دینے سے بھی قاصر رہتے ہیں۔ یہ باتیں تو رہیں برکنار مشن سکولوں میں ہمارے شافع المذنبین صلعم اور ہمارے دین کی نسبت وہ نالائق الفاظ ہمارے لڑکوں کی زبان سے نکلوائے جاتے ہیں جن کا سننا بھی جائز نہیں۔ مگر بل بے ہماری بے غیرتی۔ کہ ہم اپنے لڑکوں کو اس آفت سے بچانے کا کوئی بندوبست نہیں کرتے۔ ہماری لڑکیوں کے عقائد بگاڑنے اور انہیں ناجائز آزادی سکھانے کو کبھی روپے پیسے کا لالچ دے کر۔ کبھی پڑھانے کا ڈھنگ ڈال کر۔ کبھی دستکاری سکھانے کا وعدہ دے کر عیسائی عورتیں جن سے پردہ کرنا ویسا ہی ضروری ہے۔ جیسا مردوں سے۔ ہمارے گھروں میں آتی ہیں۔ مگر وائے رے نادانی۔ کہ ہم ان نقصوں کے مٹانے اور اپنی لڑکیوں کو ان گمراہ کرنے والی عورتوں کے ہاتھوں سے بچانے کی ہمت نہیں کرتے۔ بے ہنری کا نتیجہ ہمیں یہ ملا۔ کہ جتنے رذیل پیشے ہیں۔ وہ آج ہمارے قبضے میں ہیں۔ چور۔ اچکے۔ مفلس۔ تلاش جتنے ہیں۔ اکثر مسلمان۔ بے تجربے۔ کنجن۔ بھانڈ۔ ڈوم۔ کل مسلمان۔ ان پڑھ۔ جاہل۔ بے ادب۔ گستاخ بھی ہیں۔ تو یہی مسلمان۔ دنیاوی علوم کون نہیں پڑھتے؟ اعلےٰ عہدوں پر کون ترقی نہیں کرتے؟ اپنی جائدادیں کون بیچتے جاتے ہیں؟ یہی ہمارے بھائی مسلمان۔ اسلام کے پاک اصولوں کی پیروی چھوڑنے کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ جن قوموں کو انسانی لباس میں آئے ہوئے کچھ بہت مدت نہیں گزری۔ ان کا دل آزار مقولہ اہل اسلام کی موجودہ حالت کے لحاظ سے یہ ہے۔ کہ اسلام انسانی نسلوں کے حق میں فائدہ رساں نہیں ہے۔ غرض دینی اور دنیوی دونو طرح کی حالت میں تو پست و ذلیل ہو رہے ہیں۔ مگر باوجود اس کے ایک دوسرے سے الگ ہیں۔ اور مل کر اس حالت سے نکلنے کی بجائے فرقہ فرقہ بن کر ایک دوسرے کی تخریب کے درپے ہیں بلکہ اپنے ہاتھوں اپنے مسلمان بھائیوں کی بیخ کنی کرکے اسلام ہی کو صدمہ پہنچا رہے ہیں۔ اور لطف یہ کہ اس بات کو دین کی ترقی کا باعث سمجھتے ہیں۔ افسوس! افسوس!!

مندرجۂ بالا نقصوں کے دور کرنے کے واسطے لاہور میں **انجمن حمایت اسلام** قائم ہوئی ہے۔ جس کے مقاصد یہ ہیں۔ **اول** مخالفین مذہب مقدس اسلام کے جواب تحریری یا تقریری تہذیب کے ساتھ دینے۔ **دوم** مسلمان لڑکوں اور لڑکیوں کی تعلیم کا انتظام کرنا۔ تاکہ وہ غیر مذہب والوں کی مذہبی تعلیم کے اثر سے محفوظ رہیں۔ **سوم** مفلس اور یتیم لاوارث بچوں کی تعلیم و تربیت کا انتظام کرنا۔ تاکہ وہ اپنے دین و

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلّی علیٰ رسولہ الکریم صلعم

خدا - پاک - رسول - مقبول - کتاب - مدرسہ - لکھنا - پڑھنا - کھاتا ہے - پڑھیگا - پی - سے - تک اور اور جو کچھ ہم منہ سے بولتے ہیں - اُس کو لفظ کہتے ہیں - پر بچّو! تم دیکھتے ہو - کہ جتنے لڑکے مدرسے میں پڑھتے ہیں - وہ ایک ہی جماعت میں نہیں ہوتے کتنی ہی جماعتوں میں بٹے ہوئے ہوتے ہیں - اسی طرح سب لفظ بھی ایک ہی طرح کے نہیں ہوتے - کئی قسموں پر بٹے ہوئے ہیں - جن کا تھوڑا تھوڑا بیان ہم تمہیں اِس کتاب میں بتائینگے *

یہ بھی یاد رکھو - کہ جس علم سے لفظ کی قسمیں - اُن کے ادل بدل کے طریقے اور اُن کی پہچان کا ڈھنگ معلوم ہوتا ہے - اُس کا نام علمِ صرف ہے *

## سوالات

١ کتاب - گھوڑا - آدمی - کھانا - وُہ - مَیں - تم - اِن میں سے ہر ایک کیا ہے؟

٢ لفظ کیا ہوتا ہے؟ اور علم صرف میں کن باتوں کا بیان ہوتا ہے؟

# لفظوں کی قسمیں

آدمی کے منہ سے جو لفظ نکلتے ہیں۔ اُن کے یا تو کچھ معنی ہوتے ہیں یا نہیں ہوتے۔ جس لفظ کے معنی ہوں اُسے کلمہ کہتے ہیں۔ جیسے احمد۔ ایک آدمی کا نام ہے۔ گھوڑا۔ ایک جانور کا نام ہے۔ بیری ایک درخت کا نام ہے۔ آیا۔ اِس سے کسی جانور یا شے کا کسی جگہ سے آچکنا معلوم ہوتا ہے آہا۔ ایک لفظ ہے جو خوشی کے وقت بولا جاتا ہے ٭ اور جس لفظ کے کچھ معنی نہ ہوں۔ اُسے مہمل کہتے ہیں۔ جیسے وماز۔ غائیں۔ بائیں۔ جدمس ٭

مہمل لفظوں کو پڑھ کر تم جان گئے ہوگے۔ کہ یہ کسی کام کے نہیں۔ اِن سے کچھ فائدہ نہیں۔ کبھی کبھی یونہی ہماری زبان سے نکل جاتے ہیں۔ جیسے نماز وماز۔ یہاں وماز ایک مہمل لفظ ہے۔ جس کے کچھ معنی نہیں۔ اِسی واسطے ہم اِن مہمل لفظوں کا ذکر نہیں کرینگے۔ لیکن کلمے سے بڑے فائدے ہیں۔ کیونکہ یہی کلمے مل جل کر باتیں بن جاتی ہیں۔ جن سے ہم تم اپنے دل کا مطلب بیان کرتے ہیں۔ پر جس طرح سب لفظ ایک ہی طرح کے نہیں ہوتے۔ اُسی طرح سب کلمے بھی ایک ہی طرح کے نہیں ٭

کلمے کی تین قسمیں ہیں - جن کا ذکر آگے کیا جاتا ہے - اُسے غور سے سنو اور خوب یاد رکھو ٭

## سوالات

۱ لفظ کی کتنی قسمیں ہیں ؟ اُن کا نام بتاؤ ٭

۲ کلمہ کسے کہتے ہیں ؟ اُس کی کچھ مثالیں دو ٭

۳ مہمل کیا ہوتا ہے ؟ اِس کتاب میں اُس کا ذکر کیوں نہیں لکھا گیا ؟

۴ پیو - وتاب - قلمدان - اونٹ - مرق - کھانا - ووٹی - تشار - گاسے - ان میں سے ہر ایک کس قسم کا لفظ ہے ؟

## کلمے کی قسمیں

۱ جو کلمہ کسی شے کا نام ہو - اُسے اسم کہتے ہیں - جیسے محمود - ایک آدمی کا نام - اونٹ - ایک جانور کا نام - لاہور - ایک شہر کا نام - رمضان - ایک مہینے کا نام - مدرسہ ایسے مکان کا نام جس میں لڑکے پڑھا کرتے ہیں ٭

۲ جس کلمے سے کسی کام کا کسی وقت میں کرنا یا ہونا یا سہنا سمجھا جاتا ہے - اُسے فعل بولتے ہیں جیسے پڑھا - اِس سے معلوم ہوتا ہے - کہ گزرے ہوئے وقت میں کسی نے پڑھنے کا کام کیا - چلتا ہے - اِس سے سمجھا جاتا ہے - کہ اِس موجود وقت میں چلنے کا کام ہوتا ہے -

مارا جائیگا۔ اِس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ جو وقت اب آنے والا
ہے۔ اُس وقت کوئی مار کو اپنے اوپر سہیگا۔ اِسی طرح لکھا
تھا۔ بولتا ہے۔ چل۔ دوڑیگا۔ پڑھا جائیگا۔ مت دو۔
نہیں گیا وغیرہ سب فعل ہیں ⁂

۳ بعض کلمے ایسے بھی ہوتے ہیں۔ جن کے معنی دوسرے
کلمے کے ساتھ ملے بغیر پورے معلوم نہیں ہوتے۔
جیسے سے۔ تک۔ میں۔ پر۔ جب۔ تب۔ کہ اِن کو الگ الگ
بولیں۔ تو کچھ معنی سمجھ میں نہیں آتے۔ لیکن جب یوں
کہیں۔ گھر سے۔ بازار تک۔ کتاب میں۔ میز پر۔ جب کہو۔
تب آؤں۔ تو اِن کلموں کے معنی سمجھے جاتے ہیں۔ پس
جس کلمے کے معنی دوسرے کلمے کے ساتھ ملے
بغیر پوری طرح معلوم نہ ہوں۔ اُسے حرف کہتے ہیں
کلمے کی اِن تینوں قسموں کا بیان کرنے سے پہلے کچھ ضروری
باتیں لکھی جاتی ہیں۔ جن کے جانے بغیر تم کلمے کی قسموں کا
بیان اچھی طرح نہیں سمجھ سکوگے۔ اِنہیں غور سے سنو اور
خوب یاد رکھو ⁂

## سوالات

۱ کلمے کی کتنی اور کونسی قسمیں ہیں ؟

۲ اسم کیا ہوتا ہے ؟ اُس کی پانچ مثالیں دو ⁂

۳ فعل کسے کہتے ہیں؟ پانچ فعل بیان کرو۔

۴ حرف کی تعریف کرو۔ پانچ حرف بتاؤ۔

۵ کیا تھا۔ کلمہ۔ تم۔ کرو۔ سے۔ لاہور۔ جانور۔ پڑھیگا۔ تک۔ میں۔ وقت۔ چھوڑتا ہوں۔ جو۔ درخت۔ کھا چکا۔ فعل۔ حرف۔ اسم۔ شہر۔ بیٹھا۔ لفظ۔ پر۔ اِن میں سے ہر ایک کونسا کلمہ ہے؟

## واحد۔ جمع

دنیا میں کوئی چیز لو۔ وہ یا ایک ہوگی یا ایک سے زیادہ۔ جب ایک اکیلی شے ہو۔ تو اُسے واحد کہتے ہیں۔ جیسے قلم۔ پیالہ۔ گھوڑا۔ روٹی۔ مَیں۔ تُو۔ وُہ۔ اور جب ایک سے زیادہ چیزیں ہوں۔ تو اُسے جمع کہتے ہیں۔ جیسے قلمیں۔ پیالے۔ گھوڑے۔ روٹیاں۔ ہم۔ تُم۔ وے۔

## مذکر۔ مؤنّث

ہر ایک جاندار یا تو نر ہوتا ہے یا مادہ۔ جیسے گھوڑا۔ کتا۔ چڑا۔ مُرغ نر ہیں۔ اور گھوڑی۔ کُتیا۔ چڑیا۔ مرغی مادہ۔ علم صرف میں نر کو مذکر اور مادہ کو مؤنّث کہتے ہیں۔ بیجان چیزوں میں اگرچہ نر اور مادہ نہیں ہوتیں۔ پھر بھی بعض چیزوں کو مذکر بولتے ہیں اور بعض کو مؤنث۔ جیسے پانی۔ پتھر۔ مدرسہ۔ کٹورا۔ کاغذ۔ دریا مذکر بولے جاتے ہیں۔ اور آگ۔ مٹی۔ دوات۔ کتاب۔ مسجد۔ مشک مؤنث۔

## سوالات

۱ واحد کی تعریف کرو۔ جمع کے معنی بتاؤ ۔

۲ مذکر کیا ہوتا ہے اور مؤنث کیا ؟

۳ چڑیا۔ گھوڑے۔ کتابیں۔ اینٹ۔ مرد۔ گائیں۔ مدرسہ۔ مرغیاں۔ تیتر۔ کپڑے اِن میں سے کون کون لفظ واحد ہے اور کون کون جمع۔ یہ بھی بتاؤ۔ کہ اِن میں سے کونسا لفظ مذکر بولا جاتا ہے اور کونسا مؤنث ۔

# ۱۔ اسم کا بیان

تم جانتے ہو۔ کہ ہر ایک کتاب کو کتاب کہ سکتے ہیں۔ پر ہر ایک کتاب کو گلستاں نہیں کہ سکتے۔ اِسی طرح ہر ایک آدمی کو آدمی کہ سکتے ہیں۔ پر ابراہیم نہیں کہ سکتے۔ ہر ایک شہر کو شہر کہ سکتے ہیں۔ پر لاہور نہیں کہ سکتے۔ پس گلستاں۔ ابراہیم۔ لاہور اور وہ سب لفظ جو صرف ایک شئے پر ہی بولے جائیں۔ اسم معرفہ کہلاتے ہیں۔ کتاب۔ آدمی۔ شہر اور وہ سب لفظ جو خاص ایک چیز پر ہی نہ بولے جائیں۔ اسم نکرہ ہوتے ہیں ۔

اسم معرفہ اور نکرہ کی بھی الگ الگ کتنی ہی قسمیں ہیں۔ اُن کا تھوڑا بیان جسے تم اچھی طرح سمجھ سکو نیچے لکھا جاتا ہے ۔

# اسم معرفہ کی قسمیں

۱ کسی شے کا نام جو اُس کے سوا کسی اور پر نہ بولا جائے۔ اُسے اسم علم کہتے ہیں۔ جیسے محمود۔ ایک خاص آدمی کا نام ہے۔ مکہ ایک خاص شہر کا نام ہے راوی۔ ایک خاص دریا کا نام ہے +

اسم علم کی کئی صورتیں ہیں۔ دیکھو۔ کبھی تو ناموں کو بگاڑ کر چھوٹا بنا لیتے ہیں۔ جیسے شمس الدین سے شمّوں۔ کرم بخش سے کمّوں۔ کبھی کسی شخص کا کوئی اچھّا یا بُرا نام رکھ لیتے ہیں۔ جیسے بھینسا کسی موٹے آدمی کا نام رکھ لیتے ہیں۔ بِدّا کسی ایسے آدمی کو کہنے لگتے ہیں۔ جو قد میں چھوٹا ہو اور ترت پھرت کام کرے یاد رکھو۔ تم ایسے بُرے نام لیکر کسی کو نہ پکارنا۔ یہ بہت بُری بات ہے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ سرکار کی طرف سے کوئی عزّت کا نام کسی شخص کا مقرر کیا جاتا ہے جیسے خان بہادر۔ رائے بہادر۔ شمس العلما۔ نجم الہند۔ نصرت الملک۔ دلاور جنگ۔ کبھی شاعر لوگ اپنا ایک چھوٹا سا نام رکھ لیتے ہیں اور شعروں میں لایا کرتے ہیں۔ جیسے ذوق۔ غالب۔ میر۔ ارشد۔ حالی +

۲ مجید کہاں ہے؟ مجید کو بلاؤ۔ جب مجید آئیگا۔ مجید کو انعام

دیا جائیگا۔ تم نے دیکھا۔ اِس عبارت میں مجید چار دفعہ آیا ہے جو بار بار منہ سے نکالنا کچھ اچھا معلوم نہیں ہوتا۔ اس لئے جب کبھی ایسی صورت ہوتی ہے۔ کہ ایک ہی کلمے کو بار بار بولنا پڑے۔ تو اُسے بار بار نہیں بولتے۔ ایک جگہ تو بول جاتے ہیں۔ باقی جگھوں میں اُس کی بجائے کوئی اور چھوٹا سا لفظ بول دیا کرتے ہیں۔ چنانچہ اوپر کی عبارت کو یوں بولینگے مجید کہاں ہے؟ اُس کو بلاؤ۔ جب وہ آئیگا۔ اُس کو انعام دیا جائیگا۔ پس اُس اور وہ جو یہاں مجید کی جگہ بولے گئے ہیں۔ اور اِن کے سوا وہ لفظ جو کسی اسم کی جگہ بولے جاتے ہیں۔ اسم ضمیر کہلاتے ہیں۔ وہ کل چھ لفظ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| واحد | وہ | تُو | میں |
| جمع | وہ | تم | ہم |

وہ واحد بھی ہے اور جمع بھی۔ جیسے وہ لڑکا۔ وہ لڑکے۔ لیکن کسی کو تو کہنا اچھا نہیں۔ واحد کو بھی تُم ہی کہنا چاہئے۔ اور تعظیم کی جگہ تُم کہنا بھی اچھا نہیں۔ آپ کہنا چاہیئے +

کبھی کبھی یہ اوپر کے کلمے بدل کر اور طرح بولے جاتے ہیں۔ جن کی تفصیل یہ ہے

| اصل لفظ | وہ لفظ جو اُس کی جگہ بولے جاتے ہیں۔ | |
|---|---|---|
| وہ | اُس | واحد |
| تو | تجھ۔ تیرا۔ تیری۔ تیرے | |
| میں | مجھ۔ میرا۔ میری۔ میرے | |
| وہ | اُن ۔ اُنھوں ۔ اُنھیں | جمع |
| تم | تمھیں۔ تمھارا۔ تمھاری۔ تمھارے | |
| ہم | ہمیں۔ ہمارا۔ ہماری۔ ہمارے | |

**۳** کوئی چیز جو دور یا نزدیک پڑی ہو۔ اُس کا ذکر کرتے وقت اشارہ کرکے کہتے ہیں۔ یہ چیز۔ وہ شے۔ اور اگر آدمی ہو۔ تو کہینگے یہ آدمی۔ وہ آدمی۔ اور کبھی کہتے ہیں یہ۔ یعنی یہ شے یا یہ آدمی جو نزدیک ہے۔ وُہ یعنی وہ چیز یا وہ آدمی جو دور ہے۔ یہاں یہ اور وہ ایسے لفظ ہیں جن سے اشارہ کیا گیا ہے۔ پس **جس لفظ سے کسی شے کی طرف اشارہ کریں۔ اُسے اسم اشارہ بولتے ہیں۔** اور اسم اشارہ کے صرف دو ہی لفظ ہیں۔

یہ نزدیک کے واسطے

وہ دور کے واسطے

یہ دونو لفظ بدل کر بھی بولے جاتے ہیں۔ چنانچہ یہ بدل کر واحد کے لئے اِس۔ جمع کے لئے اِن

اور وُہ بدل کر واحد کے لئے اُس۔ جمع کے لئے اُن بولا جاتا ہے +

۴۴ تم دو چار بچے مل کر کہیں جا رہے ہو۔ راستے میں تمہیں ایک آدمی ملا۔ جس نے تمہارا سبق سنا۔ اِس کے بعد وُہ تمہارے پاس سے کہیں اِدھر اُدھر چلا گیا۔ اب تم آپس میں اُس کا ذکر کرو گے۔ تو کہو گے۔ جس نے ہمارا سبق راستے میں سنا تھا۔ وہ بڑا عالم ہے۔ یہاں لفظ جس اُس آدمی کے لئے بولا ہے۔ جو تمہیں راہ میں ملا تھا۔ اور جب تک یہ نہ کہو۔ کہ ہمارا راستے میں سبق سنا تھا۔ تو لفظ جس کے کچھ معنی سمجھ میں نہیں آتے۔ اِس قسم کے لفظوں کو جو اسم کی جگہ بولے جاتے ہیں۔ اسم موصول کہتے ہیں۔ اور ہمارا راستے میں سبق سنا تھا۔ اِس عبارت کو جس میں اُس کا پتا بتایا گیا ہے۔ صلہ کہتے ہیں۔ اِس بیان سے معلوم ہوا۔ کہ اسم موصول وہ اسم ہے۔ جو کسی نا معلوم شے کے لئے بولا جائے۔ اور اُس کے آگے اُس کا بیان ہو جسے صلہ کہتے ہیں +

اسم موصول اور صلہ مل کر ایک اسم کا کام دیتے ہیں۔
اور صرف یہ لفظ اسم موصول ہیں۔

| جو۔ جونسا۔ جونسی۔ جونسے۔ جس۔ جن۔ جنھوں |
|---|

# سوالات

۱ اسم کی کے قسمیں ہیں؟ اور کیا کیا؟

۲ اسم معرفہ کی تعریف بتاؤ۔ اور اُس کی پانچ مثالیں سناؤ۔

۳ اسم معرفہ کی کتنی قسمیں ہیں؟ اُن کے نام لو۔

۴ علم کیسا اسم ہوتا ہے؟ اُس کی پانچ مثالیں بتاؤ

۵ علم کی کتنی صورتیں ہیں۔ ہر ایک کی مثال دو۔

۶ اسم ضمیر کیا ہوتا ہے؟ دس ضمیریں بتاؤ۔

۷ طرح طرح کی ضمیریں جو تم نے پڑھی ہیں۔ ہر ایک کو ایک ایک فقرے میں بیان کرو۔

۸ ضمیر سے کیا فائدہ ہے۔ مثال دیکر سمجھاؤ۔

۹ اسم اشارہ کیا ہوتا ہے؟ کونسے لفظ اسم اشارہ ہیں؟

۱۰ یہ اور وہ میں کیا فرق ہے؟

۱۱ اِس۔ اُس۔ اِن۔ اُن کو فقروں میں لاکر بیان کرو۔

۱۲ اسم موصول کیا ہوتا ہے اور صلہ کسے کہتے ہیں؟

۱۳ اسم موصول کے کونسے لفظ ہیں؟ ہر ایک لفظ کے واسطے ایک ایک فقرہ بناؤ۔

۱۴ آگرہ۔ ہم۔ احمد۔ تمہارا۔ یہ۔ جونسے۔ رمضان۔ اُن۔ سعدی۔ ستارۂ ہند۔ جنھوں۔ آپ۔ اِن میں سے ہر ایک کس قسم کا اسم معرفہ ہے؟

# اسم نکرہ کی قسمیں

اسم نکرہ کی سات قسمیں ہیں۔اسم ذات۔ اسم صفت۔ اسم استفہام۔اسم مصدر۔ اسم فاعل۔اسم مفعول۔اسم حالیہ جن میں سے ہر ایک کا بیان آگے لکھا جاتا ہے۔خوب غور سے سنو اور یاد رکھو ؂

ا آدمی۔گھوڑا۔صبح۔ شام۔چاقو۔بٹّا۔اِن میں سے ہر ایک لفظ الگ الگ شے کو ظاہر کرتا ہے۔آدمی کا لفظ بولیں تو اُس سے گھوڑا۔صبح۔شام۔چاقو۔بٹّا نہیں سمجھے جاتے۔ اِسی طرح لفظ صبح سے صبح کے سوا اور کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔پس یہ سب لفظ اور وہ اسم جس سے ایک شے کی اصلیت دوسری شے سے الگ معلوم ہو۔ اسم ذات کہلاتا ہے ؂ اسم ذات سے کبھی تو کوئی اوزار سمجھا جاتا ہے۔کبھی کوئی مکان یا وقت۔کبھی کوئی خاص آواز۔اور کبھی اُس سے کسی شے کا چھوٹا ہونا پایا جاتا ہے ۔ جیسے اوپر کے لفظوں میں صبح ایک وقت کا نام ہے۔چاقو ایک اوزار کا نام ہے۔ایسے ہی مدرسہ ایک مکان کا نام ہے ۔ دھت دھت ایک آواز ہے ۔اور پہاڑی سے ایک چھوٹا سا پہاڑ سمجھا جاتا ہے ؂ اسم ذات کی اِن

چاروں صورتوں کے الگ الگ نام ہیں۔جن کا تھوڑا تھوڑا سا بیان نیچے لکھا جاتا ہے ؀

(۱) جس اسم ذات سے کسی چیز کا چھوٹا ہونا ظاہر ہو۔ اُسے اسم تصغیر کہتے ہیں۔ جیسے پہاڑی۔ بچو لنگڑا۔ ڈبیا ؀

جس اسم کی تصغیر بنانی ہو۔ اُس کے پیچھے لفظوں ی۔ یا۔ ڑا۔ ڑی۔ لا۔ لی۔ وا۔ چہ۔ ک میں سے کوئی ایک لفظ بڑھا دیتے ہیں۔ اور کبھی کبھی اصل اسم میں کچھ اول بدل بھی ہو جاتا ہے۔ جیسے پیالہ سے پیالی۔ لوٹا سے لٹیا۔ مکھ سے مکھڑا۔ پلنگ سے پلنگڑی کھاٹ سے کھٹولا۔ کونڈا سے کنڈالی۔ ٹٹو سے ٹٹوا۔ صندوق سے صندوقچہ۔ ڈھول سے ڈھولک ؀

(۲) جس اسم ذات کے معنی اوزار کے ہوں۔ اُسے اسم آلہ کہتے ہیں۔ جیسے چاقو۔ قلم۔ سل۔ بٹا۔ بیلن۔ پھکنی۔ چھلنی۔ نکیل۔ گھڑیال۔ مسطر۔ مسواک۔ دستانہ۔ جھاڑو وغیرہ ؀

(۳) جو اسم ذات کسی جگہ یا کسی وقت کا نام ہو۔ اُسے اسم ظرف کہتے ہیں۔ جیسے شہر۔ دریا۔ گھر۔ سرہانہ۔ شوالہ۔ جھرنا۔ قلمدان۔ سسرال۔ پاندان۔

پھلواڑی - مسجد - مکتب - مدرسہ - کتب خانہ - رات - دن - صبح - شام - سال - مہینہ ٭

(۴) جس اسم ذات میں آواز کے معنی پائے جائیں - اُسے اسم صوت کہتے ہیں - جیسے دھت دھت - کائیں کائیں - کھٹ کھٹ - تڑاتڑ وغیرہ ٭

۲ جس اسم سے کوئی شے اور اُس کی کوئی خاص حالت دونو اکٹھی سمجھی جائیں - اُسے اسم صفت کہتے ہیں - جیسے بھوکا - اِس سے ایک ایسی جاندار شے سمجھی جاتی ہے - جو بھوک کی حالت میں ہو - ایسا ہی اور لفظ اچھا - بُرا - سبز - کالا - نڈر - من چلا - بہادر - لاہوری - عیسائی - دہلوی وغیرہ اسم صفت ہیں ٭ گنتی کے عدد ایک - دو - تین وغیرہ - اور نمبروار گنتی کے لفظ پہلا - دوسرا - پانچواں وغیرہ بھی اسم صفت سمجھے جاتے ہیں ٭

۳ - جن لفظوں کے ذریعے سے کچھ پوچھتے ہیں اُنھیں اسم استفہام کہتے ہیں - اور وہ لفظ یہ ہیں -

کون - کیا - کِس - کے - کتنا - کتنے - کتنی - کیوں

جیسے کون آیا ؟ کیا کہا ؟ کس نے لیا ؟ کے لڑکے آئے ؟ تم نے کتنا سبق پڑھا ؟ کتنی بڑی کتاب ہے ؟ تم کتنے آدمی ہو ؟ وہ کیوں بھاگا ؟

۴۔ جس طرح فعل سے کسی کام کا ہونا یا کرنا یا سہنا کسی وقت میں پایا جاتا ہے۔ اسی طرح جس اسم سے کسی کام کا ہونا یا کرنا یا سہنا تو پایا جائے۔ پر اس سے کوئی وقت نہ سمجھا جائے۔ اُسے اسم مصدر کہتے ہیں جیسے پڑھنا۔ لکھنا۔ کھانا۔ مارا جانا۔ چلنا۔ چلانا۔ نہ پینا۔ وغیرہ

جس طرح اِن اوپر کے مصدروں کے آخر میں نا ہے۔ اسی طرح اُردو میں ہر مصدر کے آخر میں نا ہوتا ہے۔ جسے علامت مصدر کہتے ہیں ؛

فعل کے معنی ہیں کام۔ اور ہر کام کا کرنے والا ضرور ہوتا ہے۔ جسے اُس فعل کا فاعل کہتے ہیں۔ جیسے احمد آیا۔ آیا فعل ہے اور احمد فاعل۔ بعض دفعہ ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ فعل اور فاعل سے بات پوری نہیں ہوتی۔ کام کسی اور پر جا پڑتا ہے۔ جیسے احمد نے محمود کو بلایا۔ اگر کہیں احمد نے بلایا۔ تو بات پوری نہیں ہوتی۔ یہ سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ کس کو بلایا۔ اسلئے محمود کے کہنے کی ضرورت ہے۔ پس محمود جس پر کام جا پڑا ہے۔ مفعول ہے ؛

جس طرح بعض فعل صرف فاعل کو اور بعض فعل فاعل اور مفعول دونو کو چاہتے ہیں۔ اُسی طرح مصدروں کا حال ہے۔ جو مصدر صرف فاعل کو چاہے۔ اُسے

لازم کہتے ہیں - جیسے ڈرنا - مرنا - آنا - ہونا - رونا وغیرہ - کہ یہ صرف فاعل کو چاہتے ہیں - اور جو **مصدر فاعل اور مفعول دونو کو چاہے - اُسے متعدی کہتے ہیں** - جیسے کرنا - کھانا - پڑھنا - مارنا وغیرہ کہ یہ فاعل اور مفعول دونو کو چاہتے ہیں ✤

کبھی کبھی لازم مصدروں کو متعدی بھی بنا لیتے ہیں - اُس کا قاعدہ یہ ہے - کہ علامت مصدر سے پہلے - یا مصدر کے پہلے حرف کے بعد الف بڑھا دیتے ہیں - یا پہلے حرف پر زبر ہو - تو الف - پیش ہو - تو واؤ - زیر ہو - تو یاے اُس کے پیچھے لگا دیتے ہیں - جیسے ڈرنا - چلنا - ہلنا - دبنا سے ڈرانا - چلانا - ہلانا - دبانا - اور ٹلنا - پلنا - بندھنا - مرنا سے ٹالنا - پالنا - باندھنا - مارنا - اور رکنا - کھلنا - پسنا سے روکنا کھولنا - پیسنا ✤

متعدی مصدر تین قسم کے ہوتے ہیں (۱) جو صرف ایک مفعول کو چاہیں - جیسے پڑھنا - کہ چاہتا ہے پڑھنے والے کو جو فاعل ہے اور اُس چیز کو جو پڑھی جائے - اور وہ مفعول ہے - ایسا ہی لکھنا - مارنا - باندھنا وغیرہ ✤

(۲) ایسے مصدر جو دو مفعولوں کو چاہیں - جیسے دینا - کہ چاہتا ہے دینے والے کو جو فاعل ہے - اور اُس شخص کو

جیسے کوئی شے دینے والے نے دی۔ یہ پہلا مفعول ہے۔ اور اُس شے کو جو دی گئی۔ یہ دوسرا مفعول ہے۔ اِسی طرح بخشنا۔ پڑھوانا۔ مروانا وغیرہ ﴿ (۳) ایسے مصدر جو تین مفعولوں کو چاہیں۔ جیسے دلوانا۔ کہ چاہتا ہے دینے والے کو جو فاعل ہے۔ اور اُس شخص کو جسے چیز دی گئی۔ اور اُس چیز کو جو دی گئی۔ اور اُس شخص کو جس سے وہ چیز دلائی گئی ﴿

متعدی کی اِن قسموں کا بیان سُننے سے تم جان سکتے ہو کہ متعدی کو مفعول کی زیادتی کے لئے پھر متعدی بنا سکتے ہیں۔ سو اُس کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ علامت مصدر سے پہلے حرف وا زیادہ کیا جاتا ہے۔ کبھی کبھی اُس سے پہلے حرفوں میں کچھ تغیر بھی ہو جاتا ہے۔ جیسے کٹنا۔ روکنا۔ ہانکنا۔ پیٹنا سے کٹوانا۔ رکوانا۔ ہنکوانا۔ پٹوانا ﴿

ایک شریر بچہ واہیات بکتا ہے۔ تو استاد اُسے منع کرتا ہے اور کبھی مارتا ہے۔ تم آپس میں کہتے ہو۔ کہ شریر بچہ بکواس کر رہا تھا۔ اِس لئے اُسے مار پڑی۔ یہاں بکواس اور مار دو لفظ ایسے ہیں۔ کہ اُن سے بکنے اور مارنے کی حالت اور اُن کا اثر معلوم ہوتا ہے۔ پس جس لفظ سے مصدر کی حالت اور اُس کا اثر ظاہر ہو۔ اُسے حاصل مصدر کہتے ہیں۔ وہ یا تو مصدر کی علامت گرانے

سے بن جاتی ہے۔یا علامت گراکر جو حرف باقی رہیں۔اُن کو کچھ بدل کر اخیر میں اِن نیچے لکھے ہوئے حرفوں کو ملانے سے بنتی ہے۔وہ حرف یہ ہیں۔

ء۔ی۔ئی۔ن۔ٹ۔ہٹ۔ا۔وا۔اپ۔ت۔س

جیسے ڈرنا۔ مارنا سے ڈر۔مار۔چڑھنا۔بچنا سے چڑھاؤ۔بچاؤ۔ ہنسنا۔بکنا سے ہنسی۔بکری۔سمانا۔کمانا سے سمائی۔کمائی۔ سوجنا۔تھکنا سے سوجن۔تکان۔ ملنا۔رکنا سے ملاوٹ۔رکاوٹ۔ بلبلانا۔گھبرانا سے بلبلاہٹ۔گھبراہٹ۔ جھگڑنا۔ رگڑنا سے جھگڑا۔رگڑا۔ پھیلانا۔ بہلانا سے پھیلاوا۔ بہلاوا۔ ملنا سے ملاپ۔ پڑھنا۔لڑنا سے پڑھنت۔لڑنت۔بکنا سے بکواس +

۵ کوئی کام ہو۔آدمی یا تو اُسے اپنے اختیار سے کرسکتا ہے۔ یا اپنے اختیار سے نہیں کرسکتا۔جیسے مارنا۔رونا۔جب چاہے آدمی کسی کو مار سکتا ہے اور خود رو سکتا ہے۔مگر مرنا ایسا نہیں۔آدمی جب چاہے۔مر نہیں سکتا۔ پس جو لفظ اُس آدمی یا چیز کو ظاہر کرے جس نے کام اپنے اختیار یا بے اختیاری سے کیا۔ اُسے اسم فاعل کہتے ہیں۔ جیسے رونے والا۔مرنے والا +

اسم فاعل ہمیشہ مصدر سے اِس طرح بنایا جاتا ہے۔ کہ مصدر کے الف کو یاے مجہول سے بدل کر اخیر میں

والا واحد مذکر کے لئے۔ والے جمع مذکر کے لئے ۔ اور والی مؤنث کے لئے بڑھاتے ہیں۔ یا مصدر کے اخیر سے الف کو گراکر پیچھے لفظ ہار بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے مرنا۔ ہونا سے مرنے والا۔ ہونے والا۔ مرن ہار۔ ہون ہار *

فارسی زبان کے اسم فاعل بھی اُردو میں بولے جاتے ہیں۔ اُن کے اخیر میں اِن لفظوں میں سے کوئی ایک لفظ ہوتا ہے۔

ندہ۔ گیر۔ گار۔ گر۔ بان۔ مند۔ ناک۔ گیں۔ ور

جیسے زندہ۔ پرندہ۔ دستگیر۔ خدمتگار۔ آہنگر۔ شتربان۔ دولتمند۔ خوفناک۔ غمگین۔ طاقتور *

عربی زبان کے اسم فاعل بھی اُردو میں بہت آتے ہیں۔ جیسے عالم۔ جاہل۔ ظالم۔ مناسب۔ منصف *

۲ جو اسم اُس آدمی یا چیز کو بتائے جس پر کام واقع ہو۔ اُسے اسم مفعول کہتے ہیں جیسے مرا ہوا۔ مارا گیا * اِس کے اخیر میں ہوا یا گیا میں سے کوئی ایک لفظ ہوتا ہے۔ جن کا آخری الف جمع مذکر میں یاے مجہول سے اور مؤنث میں یاے معروف سے بدل جاتا ہے۔ جیسے مرے ہوئے۔ مری ہوئی۔ کبھی اِس کے آخر میں سے گیا اور ہوا

اڑا بھی دیتے ہیں۔ جیسے بچا۔ پیسا۔ منڈا +
کبھی کبھی فارسی۔عربی اسم مفعول بھی اُردو میں آتے ہیں۔ جیسے مردہ۔ گشتہ۔ بستہ فارسی اسم مفعول ہیں۔ اور مصروف۔ مشغول۔ مذکور۔ معلوم۔ مکرّم۔ معظّم عربی اسم مفعول +

۷ جو اسم فاعل یا مفعول کی حالت ظاہر کرے۔ اُسے اسم حالیہ کہتے ہیں۔ یہ ہمیشہ مصدر کی علامت یعنی نا کو تا سے بدلانے اور کبھی اُس کے بعد ہُوا بڑھانے سے بن جاتا ہے۔ جیسے ہنسنا سے ہنستا۔ ہنستا ہُوا + اِس کے الف بھی جمع مذکر میں یائے مجہول سے اور مؤنث میں یائے معروف سے بدل جاتے ہیں +

## سوالات

۱ اسم نکرہ کسے کہتے ہیں؟ اُس کی پانچ مثالیں دو +

۲ اسم نکرہ کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کا نام لو +

۳ اسم ذات سے کیا مراد ہے؟ اُس کی قسمیں بتاؤ +

۴ اسم تصغیر کیا ہوتا ہے؟ اُس کی پانچ مثالیں بیان کرو +

۵ اسم تصغیر کی نشانیاں اور ہر ایک کی ایک ایک مثال بتاؤ +

۶ اسم آلہ کیا ہوتا ہے؟ اُس کی چار مثالیں دو +

۷ اسم ظرف کی تعریف سناؤ ۔

۸ اسم صوت کیا ہوتا ہے ؟ اُس کی چار مثالیں دو ۔

۹ اسم صفت کی تعریف کرو۔ اُس کی تین مثالیں بھی دو ۔

۱۰ عدد سے کیا مراد ہے ؟ اور وہ کیسے اسم ہوتے ہیں ؟

۱۱ اسم مصدر کیا ہوتا ہے ؟ اُس کی علامت کیا ہے ؟

۱۲ فاعل کسے کہتے ہیں اور مفعول کسے ؟ مثال دیکر سمجھاؤ ۔

۱۳ مصدر لازم اور متعدی کیا ہوتے ہیں۔ ہر ایک کی مثالیں دو ۔

۱۴ کیا مصدر لازم متعدی بن سکتے ہیں ؟ بنتے ہیں۔ تو کیونکر ؟ مثالیں دو۔

۱۵ متعدی مصدر کو پھر متعدی بنا سکتے ہیں یا نہیں ؟ اگر بنا سکتے ہیں۔ تو اُس کا کیا قاعدہ ہے ؟ مثال دے کر بیان کرو ۔

۱۶ حاصل مصدر سے کیا مراد ہے ؟ کیونکر بناتے ہیں ؟ مثالیں دو ۔

۱۷ اسم فاعل کی تعریف کرو۔ وہ کیونکر بنتا ہے؟ مثالیں بتاؤ ۔

۱۸ اسم مفعول کی تعریف کرو۔ وہ کیونکر بنتا ہے ؟ مثالیں سناؤ ۔

۱۹ اسم حالیہ کسے کہتے ہیں ؟ کیونکر بنتا ہے ؟ سات مثالیں دو ۔

۲۰ صبح ۔ دوات ۔ بچہ نگوڑا ۔ پھکنی ۔ مسجد ۔ کھٹ کھٹ ۔ بہادر ۔ پندرہ ۔ کیوں ۔ چلنا ۔ دسواں ۔ کرنا ۔ ندی ۔ پڑھنا ۔ دینا ۔ کمائی ۔ ہون ہار ۔ خوفناک ۔ پسا ۔ مرا ۔ کشتہ ۔ معلوم ۔ مردود ۔ مغرور ۔ کاہل ۔ غافل ۔ ان میں سے ہر ایک کونسا اسم نکرہ ہے ؟

## تذکیر و تانیث

مؤنث سے مذکر بنانے کو تذکیر اور مذکر سے مؤنث بنانے کو تانیث کہتے ہیں- اگر مذکر کے اخیر میں الف ہو- تو مؤنث بنانے میں وہ یاے معروف سے بدل جاتا ہے - جیسے گھوڑا سے گھوڑی- اونچا سے اونچی- اور جب مذکر لفظ کے بعد الف نہ ہو- تو یاے معروف - نی - ن میں سے کوئی سا ایک لفظ بڑھائینگے - جیسے کبوتر سے کبوتری- مور سے مورنی - ناگ سے ناگن +

یہ قاعدے اکثر جانداروں کے لئے تھے- بیجان چیزوں میں ضروری نہیں- کہ جو لفظ مذکر بولے جاتے ہیں- اُنہی کو ادل بدل کر مؤنث بول دیا کریں- جیسے گھی- پانی- تھانہ- احسان- انعام- رونا مذکر لفظ ہیں- اِن کے مؤنث نہیں- ایسے ہی بکواس- آگ- قضا- تقریر- رخصت- کوشش مؤنث ہیں- اِن کے مذکر نہیں- اِسی واسطے بیجان چیزوں میں مذکر و مؤنث کا پہچاننا سننے سنانے سے ہی آتا ہے- اگرچہ کچھ قاعدے بھی ہیں- پر پورے پورے نہیں- اِس لئے بیان نہیں کئے جاتے +

## وحدت و جمع

واحد سے جمع بنانے کا قاعدہ یہ ہے- کہ واحد اسم کے پیچھے مذکر میں یاے مجہول- یا واو مجہول اور نون غنہ- اور مؤنث

میں واو مجہول اور نون غنہ۔ یا الف اور نون غنہ۔ یا یاے مجہول و نون غنہ بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے لڑکا سے لڑکے۔ لڑکوں۔ لڑکی سے لڑکیوں۔ لڑکیاں۔ اور بُو سے بوئیں +

## سوالات

۱ تذکیر و تانیث سے کیا مراد ہے ؟

۲ مؤنث بنانے کے قاعدے بتاؤ اور مثالیں دو +

۳ وحدت اور جمع سے کیا مراد ہے ؟

۴ جمع بنانے کے قاعدے بیان کرو اور مثالیں دو +

## ۲۔ فعل کا بیان

تم پڑھ چکے ہو۔ کہ فعل کا ہونا۔ کرنا یا سہنا کسی وقت میں ہُوا کرتا ہے۔ وقتوں میں سے جو وقت گزر چکا ہے۔ اُسے ماضی کہتے ہیں۔ جو وقت موجود ہے۔ اُسے حال اور جو وقت آگے آئیگا۔ اُسے مستقبل بولتے ہیں +

جس طرح مصدر کی دو قسمیں لازم اور متعدی ہیں۔ اِسی طرح فعل بھی لازم یا متعدی ہوگا +

فعل متعدی کی پھر دو قسمیں ہیں۔ جس فعل کا فاعل معلوم ہو۔ اُسے معروف۔ اور جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔ اُسے مجہول کہتے ہیں۔ جیسے احمد نے پڑھا۔ یہاں پڑھا

کا فاعل احمد معلوم ہے۔ اور احمد مارا گیا میں مارنے والا معلوم نہیں۔ اِس لئے پڑھا فعل معروف ہے۔ اور مارا گیا فعل مجہول۔

یہ بھی یاد رکھو۔ کہ جس فعل سے اُس کا کیا جانا پایا جائے۔ اُسے فعل مثبت کہتے ہیں۔ ایسے فعل پر لفظ نہیں نہیں ہؤا کرتا۔ جیسے پڑھا اور مارا گیا دو نو فعل مثبت ہیں۔ اور جس فعل سے اُس کا نہ کیا جانا پایا جائے۔ اُسے فعل منفی کہتے ہیں۔ ایسے فعل پر ہمیشہ لفظ نہیں ہؤا کرتا ہے۔ جیسے نہیں پڑھا۔ نہیں مارا گیا دونو فعل منفی ہیں۔

اِس بیان سے معلوم ہؤا۔ کہ فعل متعدی کی چار قسمیں ہیں:-

مثبت معروف۔ جیسے پڑھا
منفی معروف۔ جیسے نہیں پڑھا
مثبت مجہول۔ جیسے پڑھا گیا
منفی مجہول۔ جیسے نہیں پڑھا گیا

اور فعل لازم کی صرف دو قسمیں ہیں۔

مثبت معروف۔ جیسے آیا
منفی معروف۔ جیسے نہیں آیا

ہر ایک فعل کا فاعل کبھی تو وہ ہوتا ہے جو بات کر رہا ہے۔ اور کبھی وہ شخص جس سے بات کی جائے۔ اور کبھی اِن دونو کے سوا کوئی اور ہوتا ہے۔ جس کا ذکر کیا جائے۔ اِس لئے

ہر ایک فعل اِن تینوں طرح پر بدل کر آتا ہے۔ اور اِن میں سے ہر ایک حالت کو صیغہ کہتے ہیں۔ یعنی جب فعل کا فاعل بات کرنے والا ہو۔ تو اُس فعل کا صیغہ متکلم (بات کرنے والا) ہوگا۔ اور جب فعل کا فاعل وہ ہو جس سے بات کی جائے۔ تو اُس کا صیغہ مخاطب (جس سے بات کی جائے) یا حاضر (جو سامنے موجود ہو) ہوگا۔ اور اگر فعل کا فاعل متکلم اور مخاطب کے سوا کوئی اور ہو۔ تو اُس کا صیغہ غائب (جو موجود نہ ہو) ہوگا۔

پھر متکلم۔ مخاطب اور غائب میں سے ہر ایک واحد ہوگا یا جمع۔ مذکر ہوگا یا مؤنث۔ اِس لئے ہر ایک فعل کے بارہ صیغے ہوتے ہیں۔ جن کے نام یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| واحد مذکر غائب | جمع مذکر غائب | واحد مؤنث غائب | جمع مؤنث غائب |
| واحد مذکر حاضر | جمع مذکر حاضر | واحد مؤنث حاضر | جمع مؤنث حاضر |
| واحد مذکر متکلم | جمع مذکر متکلم | واحد مؤنث متکلم | جمع مؤنث متکلم |

# سوالات

۱ زمانے کتنے ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کرو۔

۲ فعل معروف اور فعل مجہول سے کیا مراد ہے؟ مثال دیکر سمجھاؤ۔

۳ فعل مثبت اور فعل منفی کی تعریف بتاؤ۔ مثالیں بھی دو۔

۴ فعل متعدی کی قسمیں بتاؤ۔ مصدر بنانا سے اُس کی مثالیں دو ٭
۵ متکلم۔ مخاطب اور غائب کے کیا معنی ہیں ؟
۶ کل کتنے صیغے ہیں ؟ اور کیا کیا ؟

# فعل کی قسمیں

فعل کی چھ قسمیں ہیں۔ ماضی۔ مضارع۔ حال۔ مستقبل۔ امر۔ نہی ٭

## ۱۔ فعل ماضی

جس فعل کا ہونا۔ کرنا یا سہنا گزرے ہوئے زمانے میں سمجھا جائے۔ اُسے فعل ماضی کہتے ہیں۔ جیسے اُس نے کیا۔ اُس نے کیا ہے۔ وہ لایا تھا۔ تم گئے ہوگے وغیرہ ٭

فعل ماضی کی بھی چھ قسمیں ہیں۔ ماضی مطلق۔ ماضی قریب۔ ماضی بعید۔ ماضی استمراری۔ ماضی شکیہ۔ ماضی تمنائی۔ چنانچہ ہم پہلے ماضی کی اِن قسموں کا بیان لکھتے ہیں۔ پھر فعل کی اور قسموں کا بیان کرینگے ٭

### (۱) ماضی مطلق

جس فعل کا کیا جانا گزرے ہوئے زمانے میں سمجھا جائے اور اُس زمانے کا دور۔ نزدیک ہونا یا کام میں کوئی شک یا خواہش نہ پائی جائے۔ تو اُسے فعل ماضی مطلق کہتے ہیں۔ جیسے اُس نے لیا۔ وہ آیا ٭

فعل ماضی مطلق کے لازم اور متعدی صیغے نیچے لکھے جاتے ہیں۔ انہیں خوب یاد رکھو*

## اثبات فعل ماضی مطلق معروف متعدی

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | اُس نے لیا | اُنھوں نے لیا | تو نے لیا | تم نے لیا | میں نے لیا | ہم نے لیا |

## اثبات فعل ماضی مطلق معروف لازم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آیا | وہ آئے | تو آیا | تم آئے | میں آیا | ہم آئے |
| مؤنث | وہ آئی | وہ آئیں | تو آئی | تم آئیں | میں آئی | ہم آئیں |

ماضی مطلق مصدر سے بنایا جاتا ہے اس طرح کہ مصدر کی علامت یعنی حرف نا دور کرکے دیکھیں۔ اگر اخیر میں الف یا واؤ ہو۔ تو اُس کے پیچھے یا۔ اور اگر اِن کے سوا کوئی اور حرف ہو۔ تو الف بڑھا دیں۔ جیسے آنا اور بونا سے آیا اور بویا۔ لینا سے لیا* یہ واحد غائب کا صیغہ ہوگا۔ اور متعدی فعل میں اِس کی صرف فاعل کی ضمیریں بدل کر اور صیغے بن جائینگے۔ جیسا کہ اوپر کی گردان سے ظاہر ہے۔ مگر لازم فعل میں سب واحد مذکروں کے صیغے تو واحد غائب ہی کی طرح رہینگے۔ جمع مذکروں میں اخیر کا الف یائے مجہول سے۔ واحد مؤنثوں میں یائے معروف سے اور جمع مؤنثوں میں یائے معروف اور نون غنہ سے بدل جائیگا۔ جیسا کہ اوپر کی گردان میں ہے*

## (۲) فعل ماضی قریب

جس فعل سے قریب کا گزرا ہوا زمانہ سمجھا جائے اُسے فعل ماضی قریب کہتے ہیں۔ جیسے اس نے لیا ہے۔ وہ آیا ہے ۔

### گردان فعل ماضی قریب معروف متعدی

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | تم نے لیا ہے | میں نے لیا ہے | ہم نے لیا ہے |

### گردان فعل ماضی قریب معروف لازم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آیا ہے | وہ آئے ہیں | تو آیا ہے | تم آئے ہو | میں آیا ہوں | ہم آئے ہیں |
| مؤنث | وہ آئی ہے | وہ آئی ہیں | تو آئی ہے | تم آئی ہو | میں آئی ہوں | ہم آئی ہیں |

ماضی قریب ماضی مطلق سے بنتا ہے۔ متعدی ہو۔ تو ہر ایک صیغے پر حرف ہے بڑھا دو۔ لازم ہو۔ تو واحد مذکر غائب اور حاضر پر ہے۔ واحد مذکر متکلم پر ہوں۔ جمع مذکر غائب اور متکلم پر ہیں۔ جمع مذکر حاضر پر ہو بڑھاؤ۔ مؤنث صیغوں میں ماضی مطلق صیغۂ واحد غائب پر اوپر کی ترتیب سے ہے۔ ہیں۔ ہو۔ ہوں بڑھائے جائینگے۔ جیسا کہ گردان سے ظاہر ہے ۔

## (۳) فعل ماضی بعید

جس فعل سے دور کا گزرا ہوا زمانہ سمجھا جائے۔ اُسے ماضی بعید کہتے ہیں۔ جیسے اُس نے لیا تھا۔ وہ آیا تھا ۔

## اثبات فعل ماضی بعید معروف متعدی

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | اُس نے لیا تھا | اُنہوں نے لیا تھا | تو نے لیا تھا | تم نے لیا تھا | میں نے لیا تھا | ہم نے لیا تھا |

## اثبات فعل ماضی بعید معروف لازم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آیا تھا | وہ آئے تھے | تو آیا تھا | تم آئے تھے | میں آیا تھا | ہم آئے تھے |
| مؤنث | وہ آئی تھی | وہ آئی تھیں | تو آئی تھی | تم آئی تھیں | میں آئی تھی | ہم آئی تھیں |

ماضی بعید متعدی ماضی مطلق متعدی کے صیغے پر تھا بڑھانے سے بنتی ہے۔ اور ماضی بعید لازم کے واحد مذکر صیغے ماضی مطلق کے اِن صیغوں پر تھا۔ اور جمع مذکر صیغے ماضی مطلق کے اِن صیغوں پر تھے بڑھانے سے بنتے ہیں۔ اور مؤنث صیغے ماضی مطلق کے صیغۂ واحد غائب مؤنث پر واحدوں میں تھی اور جمعوں میں تھیں بڑھانے سے بنتے ہیں*

## (۴) ماضی استمراری

جس فعل کا ہمیشہ اور بار بار ہونا گزرے ہوئے زمانے میں سمجھا جائے۔ اُسے فعل ماضی استمراری کہتے ہیں۔ جیسے وہ لیتا تھا۔ وہ آتا تھا*

## اثبات فعل ماضی استمراری معروف متعدی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ لیتا تھا | وہ لیتے تھے | تو لیتا تھا | تم لیتے تھے | میں لیتا تھا | ہم لیتے تھے |
| مؤنث | وہ لیتی تھی | وہ لیتی تھیں | تو لیتی تھی | تم لیتی تھیں | میں لیتی تھی | ہم لیتی تھیں |

لازم اور متعدی صیغے ایک ہی طرح ہوتے ہیں۔ بنانے کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ مصدر کے اخیر سے نا ہٹا کر واحد مذکروں پر تا تھا۔ جمع مذکروں پر تے تھے۔ واحد مؤنثوں پر تی تھی۔ جمع مؤنثوں پر تی تھیں بڑھاویں +

## (۵) ماضی شکیہ

جس فعل کا گزرے ہوئے زمانے میں ہونا شک کے ساتھ سمجھا جائے۔ اُسے ماضی شکیہ کہتے ہیں۔ جیسے اُس نے لیا ہوگا۔ وہ آیا ہوگا +

## اثبات فعل ماضی شکیہ معروف متعدی

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | اُس نے لیا ہوگا | اُنھوں نے لیا ہوگا | تو نے لیا ہوگا | تم نے لیا ہوگا | میں نے لیا ہوگا | ہم نے لیا ہوگا |

## اثبات فعل ماضی شکیہ معروف لازم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آیا ہوگا | وہ آئے ہونگے | تو آیا ہوگا | تم آئے ہوگے | میں آیا ہونگا | ہم آئے ہونگے |
| مؤنث | وہ آئی ہوگی | وہ آئی ہونگی | تو آئی ہوگی | تم آئی ہوگی | میں آئی ہونگی | ہم آئی ہونگی |

ماضی شکیہ متعدی کے صیغے ماضی مطلق کے صیغوں پر لفظ ہوگا بڑھانے سے بنتے ہیں۔ اور ماضی شکیہ لازم کے مذکر صیغے ماضی مطلق لازم کے صیغۂ واحد مذکر غائب اور حاضر پر ہوگا۔ واحد مذکر متکلم پر ہونگا۔ جمع مذکر غائب اور متکلم پر ہونگے۔ جمع مذکر حاضر پر ہوگے بڑھانے سے بن جاتے ہیں۔ اور مؤنث صیغے ماضی مطلق لازم

کے صیغۂ واحد مؤنث غائب پر ہوگی واحد غائب اور حاضر کے دونو صیغوں کے لئے ۔ ہونگی بواو معروف واحد متکلم کے واسطے ۔ اور ہونگی بواو مجہول جمع غائب اور متکلم کے لئے بڑھانے سے بن جاتے ہیں +

## (۶) ماضی تمنائی

جس فعل سے گزرے ہوئے زمانے میں کسی قسم کی خواہش پائی جائے ۔ اُسے فعل ماضی تمنائی کہتے ہیں ۔ اِس کے پہلے تمنا یا شرط کا کوئی حرف ضرور آتا ہے ۔ جیسے کاش آتا ۔ اگر لیتا ۔ اِس کے متعدی اور لازم دونو حالتوں کے ایکہی صیغے ہیں +

## اثبات فعل ماضی تمنائی معروف لازم

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آتا | وہ آتے | تو آتا | تم آتے | میں آتا | ہم آتے |
| مؤنث | وہ آتی | وہ آتیں | تو آتی | تم آتیں | میں آتی | ہم آتیں |

مصدر کی علامت دور کرکے واحد مذکروں کے لئے تا ۔ جمع مذکروں کے لئے تے ۔ واحد مؤنثوں کے واسطے تی ۔ جمع مؤنثوں کے لئے تیں بڑھا دو ۔ تو ماضی تمنائی کے صیغے بن جائینگے +

## ۲ ۔ فعل مضارع

جس فعل کا ہونا حال اور مستقبل دونو زمانوں میں سمجھا جائے ۔ اُسے فعل مضارع کہتے ہیں ۔ جیسے آئے اب یا آئندہ +

## اثبات فعل مضارع معروف لازم

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | وہ آئے | وہ آئیں | تو آئے | تم آؤ | میں آؤں | ہم آئیں |

مضارع کے متعدی اور لازم دونو حالتوں میں ایکہی طرح کے صیغے ہوتے ہیں۔ بنانے کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ مصدر سے اُس کی علامت دور کرکے دیکھیں۔ اگر اخیر کا حرف الف۔ واؤ۔ یا یے ہو۔ تو وے یا ئے۔ اور اگر اِن کے سوا کوئی اور ہو۔ تو یاے مجہول بڑھائیں اسی طرح واحد غائب اور حاضر کے صیغے بنینگے۔ جمع غائب اور متکلم میں اِس کے بعد نون غنہ بڑھا دو۔ جمع حاضر میں بجاے وے یا ئے کے وَ یا وَ بڑھاؤ۔ واحد متکلم میں جمع حاضر کے صیغے کے بعد نون غنہ بڑھاؤ۔ اور واو کو معروف کردو۔ مذکر اور مؤنث کے صیغوں میں کچھ فرق نہیں ہوتا ۔

## ۳۔ فعل حال

جس فعل کا ہونا حال کے زمانے میں سمجھا جائے۔ اُسے فعل حال کہتے ہیں۔ جیسے وہ آتا ہے۔ وہ لیتا ہے ۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آتا ہے | وہ آتے ہیں | تو آتا ہے | تم آتے ہو | میں آتا ہوں | ہم آتے ہیں |
| مؤنث | وہ آتی ہے | وہ آتی ہیں | تو آتی ہے | تم آتی ہو | میں آتی ہوں | ہم آتی ہیں |

ماضی تمنائی کے مذکر صیغوں پر واحد غائب اور حاضر کے لئے ہے
جمع غائب اور متکلم کے لئے ہیں۔ جمع حاضر کے واسطے ہو اور واحد
متکلم کے لئے ہوں بڑھا دو۔ مؤنث صیغوں کے لئے ماضی تمنائی
کے صیغۂ واحد غائب مؤنث پر اوپر کی تفصیل کے مطابق ہے
ہیں۔ ہو۔ ہوں بڑھا دو ؛

## (۴) فعل مستقبل

جس فعل کا ہونا آنے والے زمانے میں سمجھا جائے
اُسے فعل مستقبل کہتے ہیں۔ جیسے وہ آئیگا۔ وہ لیگا ؛

### اثبات فعل مستقبل معروف متعدی

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ لیگا | وہ لینگے | تو لیگا | تم لوگے | میں لونگا | ہم لینگے |
| مؤنث | وہ لیگی | وہ لینگی | تو لیگی | تم لوگی | میں لونگی | ہم لینگی |

مضارع کے صیغوں پر واحد مذکروں میں گا۔ جمع مذکروں میں
گے اور مؤنثوں میں گی بڑھا دو۔ تو مستقبل کے صیغے بن جائینگے ؛

## (۵) فعل امر

فعل امر وہ ہے جس میں کام کرنے پر حکم پایا جائے
جیسے آ۔ لے۔ اُٹھ۔ جا۔ دے۔ کر ؛

### فعل امر معروف لازم

| | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد غائب | جمع غائب | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | تو آ | تم آؤ | وہ آوے یا آئے | وہ آویں یا آئیں | میں آؤں | ہم آویں یا آئیں |

مصدر سے نا دور کرو۔ تو واحد حاضر کا صیغہ بن جائیگا۔ اِس پر
وَ بڑھا۔ تو جمع حاضر کا صیغہ بنیگا۔ باقی صیغے مضارع جیسے ہیں۔
اور اُنہیں امر غائب کہتے ہیں ٭

امر کے مذکر اور مؤنث صیغے ایکہی طرح ہوتے ہیں۔ اور وہ
ہمیشہ مثبت ہوتا ہے۔ منفی نہیں ہوتا۔ کیونکہ امر منفی ہی کا
نام نہی ہے ٭

## (۶) فعل نہی

فعل نہی وہ ہے جس سے فعل کے نہ کرنے کا حکم
پایا جائے۔ جیسے مت آ۔ نہ لے۔ نہ دے۔ مت رو ٭

### فعل نہی معروف لازم

| | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد غائب | جمع غائب | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر یا مؤنث | مت آ | مت آؤ | وہ نہ آوے یا آئے | وہ نہ آویں یا آئیں | میں نہ آؤں | ہم نہ آویں یا آئیں |

نہی کے صیغے امر پر مت یا نہ بڑھانے سے بن جاتے ہیں۔
نہی کو مثبت اور منفی کہنا درست نہیں۔ کیونکہ وہ امر منفی ہے ٭

### مجہول بنانے کا قاعدہ

کسی مصدر کے ماضی مطلق پر جانا زیادہ کرنے سے مصدر
مجہول بنتا ہے۔ پھر اُس سے جونسا فعل چاہو۔ قاعدے
کے موافق بنالو۔ جیسے لیا گیا۔ لیا جاتا۔ لیا جاتا ہے۔ لیا جائیگا
لیا جائے۔ لیا جا وغیرہ ٭

## فعل منفی بنانے کا قاعدہ

امر اور نہی کے سوا باقی سب فعل منفی ہو سکتے ہیں۔ جو ہر ایک فعل پر حرف نہیں بڑھانے سے بن جاتے ہیں۔ جیسے نہیں آیا۔ نہیں آتا ہے۔ نہیں آئیگا۔ نہیں لیا گیا وغیرہ +

## سوالات

۱ فعل کی کتنے قسمیں ہیں ؟ اور کیا کیا ؟ مثالیں دو +

۲ فعل ماضی کی تعریف کرو۔ اُس کی قسمیں بتاؤ +

۳ فعل ماضی مطلق کیا ہوتا ہے ؟ کیونکر بنتا ہے ؟

۴ ماضی مطلق معروف متعدی اور لازمی کی گردان کرو اور دونو کا فرق بتاؤ +

۵ ماضی قریب کیا ہے ؟ کیونکر بنتا ہے ؟ اُس کی لازمی اور متعدی کی گردانیں کرو +

۶ ماضی بعید کی تعریف سناؤ۔ اُس کے بننے کا کیا قاعدہ ہے ؟ اُس کی لازمی اور متعدی کی گردانیں کرو +

۷ ماضی استمراری کی تعریف اور اُس کے بنانے کا قاعدہ بیان کرو۔ اُس کی گردان بھی سناؤ +

۸ ماضی شکیہ کیا ہوتی ہے ؟ کیونکر بنتی ہے ؟ اُس کی لازمی اور متعدی کی گردانیں کرو +

۹ ماضی تمنائی کی تعریف کرو۔ بنانے کی ترکیب بتاؤ۔ اُس کی لازمی اور متعدی گردان میں کیا فرق ہے ؟

۱۰ لٹے گئے۔ میں نے پکڑا۔ تم آئیں۔ اُنھوں نے لیا ہے۔ وہ آئے ہیں۔ تو نے لیا تھا۔ ہم پڑھتے تھے۔ تم پیتے تھے۔ اُنھوں نے لیا ہوگا۔ ہم آئی ہونگی۔ تم آتیں +

ہم لاتے کیسے فعل ہیں اور کیا کیا صیغے ؟

۱۱ فعل مضارع کیا ہوتا ہے ؟ مثالیں دو۔ اُس کے بنانے کا قاعدہ بتاؤ۔ فعل مضارع مثبت معروف لازم کی گردان کرو ۔

۱۲ فعل حال کیا ہوتا ہے ؟ اُس کی گردان کرو۔ بنانے کا قاعدہ بھی بتاؤ ۔

۱۳ فعل مستقبل کی تعریف کرو۔ بنانے کا قاعدہ بتاؤ اور گردان کرو ۔

۱۴ فعل امر کیا ہوتا ہے ؟ کیونکر بنتا ہے ؟ اُس کی گردان سناؤ ۔

۱۵ فعل نہی کیا ہوتا ہے ؟ کیونکر بنتا ہے ؟ اُس کی گردان سناؤ ۔

۱۶ فعل مجہول کیونکر بنتا ہے ؟ کسی فعل کے منفی بنانے کا کیا قاعدہ ہے ؟

۱۷ بخشنا۔ بجانا۔ آزمانا۔ جننا اور چھپانا مصدروں کے مجہول اور منفی افعال بناؤ اور اُن کی گردان کرو ۔

۱۸ میں سیکھوں۔ تم کانپتے ہو۔ ڈھونڈ۔ تم ہنسوگے۔ ہم نہ بجائینگے ۔ تم جاؤ گی ۔ وہ نہ کریں۔ دوڑایا گیا۔ نہیں مارا جاتا۔ مت جاؤ۔ مارے جاؤ کونسے فعل ہیں اور کیا کیا صیغے ہیں ؟

## مصدر

نیچے جو مصدر لکھے جاتے ہیں۔ اُن سے طالب علم ہر ایک فعل کے صیغے **مثبت** معروف۔ مثبت مجہول۔ منفی معروف اور منفی مجہول بناکر مشق کریں ۔

آنا۔ آزمانا۔ اُبھارنا۔ ابلنا۔ اُٹھنا۔ اٹھانا۔ اڑنا۔ اڑانا۔ اونگھنا۔ اترنا ۔

بلانا۔ بکنا۔ بجھانا۔ بھرنا۔ بھونا۔ برسنا۔ بڑھنا۔ بننا۔ بخشنا۔ باندھنا۔ بوجھنا۔ بٹنا۔ بونا۔ بانٹنا۔ بجھنا۔ بننا۔ بنانا۔ بڑھنا۔ بھیگنا۔ بھاگنا۔ بھیجنا۔ بیچنا۔ بچھانا۔ بیٹھنا۔ بجانا + پانا۔ پینا۔ پڑنا۔ پھینکنا۔ پاٹنا۔ پھاڑنا۔ پکنا۔ پکانا۔ پوجنا۔ پوچھنا۔ پالنا۔ پہننا۔ پھیرنا۔ پھرنا۔ پھٹنا۔ پڑھنا۔ پھونکنا۔ پہنچنا۔ پرونا۔ پھسلانا۔ پھسلنا۔ پہچاننا۔ پگھلنا۔ پگھلانا۔ پکڑنا + تڑپنا۔ تپنا۔ تننا۔ تولنا۔ توڑنا + ٹپکنا۔ ٹہلنا۔ ٹھیرنا۔ ٹھٹھرنا۔ ٹوٹنا +

جوڑنا۔ جاننا۔ جھکنا۔ جھاڑنا۔ جمنا۔ جمانا۔ جانا۔ جتانا۔ جننا۔ جینا۔ جلنا۔ جلانا۔ جتانا + چومنا۔ چمکنا۔ چرنا۔ چمٹنا۔ چھڑکنا۔ چھوڑنا۔ چھاننا۔ چھیلنا۔ چکھنا۔ چلنا۔ چننا۔ چبانا۔ چبھنا۔ چاہنا۔ چوسنا۔ چرانا۔ چلانا۔ چھوٹنا۔ چاٹنا۔ چھپنا۔ چھپانا +

دوڑنا۔ دوڑانا۔ دیکھنا۔ دکھانا۔ دکھلانا۔ دلنا۔ دلانا۔ دوہنا۔ دھونا۔ ڈرنا۔ ڈرانا۔ ڈالنا۔ ڈھانپنا۔ ڈھونڈنا + رونا۔ رلانا۔ رہنا۔ رکھنا۔ رسنا + ستانا۔ سوجنا۔ سوچنا۔ سنوارنا۔ سیکھنا۔ سکھانا۔ سونگھنا۔ سکنا۔ سونا۔ سوکھنا۔ سینا۔ سونپنا۔ سننا۔ سمجھنا۔ سمجھانا۔ سمانا۔ فرمانا +

کرنا۔ کھینچنا۔ کھیلنا۔ کاٹنا۔ کودنا۔ کھجلانا۔ کھانا۔ کانپنا۔ کاتنا۔ کھرچنا۔ کھانسنا۔ کھلنا۔ کھولنا۔ کھودنا۔ کوٹنا۔ کہنا + گرنا۔ گرانا۔ گھسنا۔ گھسانا۔ گانا۔ گوندھنا۔ گندھوانا۔ گننا۔ گنوانا۔ گھٹنا۔ گھٹانا۔ گلنا۔ گلانا۔ گزرنا + لینا۔ لتھڑنا۔ لپسنا۔ لانا۔ لٹکانا۔ لپٹنا۔ لپٹنا۔ لڑنا۔ لنڈھانا۔ لڑھکنا۔ لکھنا +

مرنا۔ مارنا۔ مرجھانا۔ ملنا۔ ملانا۔ مونڈنا۔ موتنا۔ مانگنا۔ نچوڑنا۔ نکلنا۔ نکالنا۔ ناپنا۔ ناچنا۔ پنچانا۔ نہانا۔ ہونا۔ ہارنا۔ ہلنا۔ ہنسنا۔ ہنسانا۔ ہانکنا۔ ہچکنا۔

## تنبیہ

مصدروں پر سوالات لکھنے کی ضرورت نہیں۔ مدرس خود مشق کے طور پر طلبا سے مختلف مصادر کے مختلف فعل اور صیغے پوچھ لیا کرے۔

# ۳۔ حرف

جس طرح اسم اور فعل کی قسمیں تم پڑھ چکے۔ اسی طرح حرف کی دو قسمیں ہیں۔ حروف تہجی۔ حروف معنوی۔

## (۱) حروف تہجی

حروف تہجی وہ حرف ہیں جن کے ملانے سے لفظ بنتے ہیں۔ اردو میں کل ۴۹ حروف تہجی ہیں جن کی تفصیل یہ ہے

ا ب پ ت ٹ ث ج چ ح خ د ڈ ذ ر ڑ ز ژ س ش

ص ض ط ظ ع غ ف ق ک گ ل م ن و ہ ء ی

بھ پھ تھ ٹھ جھ چھ دھ ڈھ ڑھ کھ گھ لھ نھ

ان ۴۹ حروف میں سے ٹ ڈ ڑ بھ پھ تھ ٹھ جھ چھ دھ ڈھ ڑھ کھ گھ لھ نھ ایسے حرف ہیں کہ وہ صرف اُردو ہی میں آتے ہیں۔ عربی اور فارسی میں نہیں آتے۔ اسی طرح پ چ ژ گ ایسے

حرف ہیں کہ صرف اُردو اور فارسی میں آتے ہیں۔ عربی میں نہیں آتے۔ اور ث ح ص ض ط ظ ع ق صرف عربی لفظوں میں ہوتے ہیں ؛

## (۲) حروف معنوی

حروف معنوی وہ ہیں جن کے معنی ہیں۔ پر وہ معنی اُس وقت تک سمجھ میں نہیں آتے جب تک کسی دوسرے لفظ سے نہ ملیں۔ اِس قسم کے حرفوں کی کتنی ہی قسمیں ہیں۔ مگر یہاں ہم اُن میں سے زیادہ کام میں آنے والی قسموں کا تھوڑا سا حال لکھ دیتے ہیں۔ اِنہیں یاد کرلو۔ اور باقی قسمیں علم نحو پڑھے بغیر تم اچھّی طرح سمجھ نہیں سکتے۔ اِسلئے صرف کی قسموں کا مفصل بیان نحو کے رسالے میں لکھا جائیگا ؛

### ندا کے حرف

کسی کو پکارنا ہو۔ تو اِن حرفوں سے پکارتے ہیں۔

یا۔ اے۔ ارے۔ ابے۔ ارے او۔ ابے او۔ اجی۔ ہوت۔ الف ندا جس کو پکارنا ہو۔ اخیر کے دو حرف تو اُس کے نام کے بعد بولے جاتے ہیں۔ اور باقی سب پہلے۔ جیسے یا خدا۔ اے لڑکو۔ ارے نوکر۔ ابے لونڈے۔ او احمق۔ میاں ہوت۔ پروردگارا۔ ابے او رچھو کرے

اجی صاحب۔ مگر تم کسی کو ابے یا ارے او یا ابے او یا ہوت کہ کر نہ پکارنا۔ یہ شریفوں کی گفتگو نہیں ﴿

## نفی کے حرف

ن۔ نہ۔ مت۔ نہیں۔ یہ چاروں حرف فعلوں کی نفی کرتے ہیں۔ جیسے نکر۔ نہ رو۔ مت جا۔ نہیں کیا تھا ﴿

ا۔ ان۔ نِر۔ نِ۔ بَ۔ پر۔ کُ۔ بے۔ یہ سب حرف اسموں کی نفی کرتے ہیں۔ جیسے امٹ۔ ان پڑھ۔ نِربل۔ نِڈر۔ بدیس۔ پردیس کُراہ۔ بیڈھب ﴿

## جواب کے حرف

کوئی کچھ پوچھے۔ تو اُس کے جواب میں یہ حرف بولے جاتے ہیں۔ ہاں۔ نہیں۔ جی۔ بھلا۔ بہت اچھا۔ ٹھیک۔ بجا۔ درست۔ واقعی جیسے تم سے کوئی پوچھے۔ اُس نے سبق پڑھا؟ تم جواب میں کہو ہاں۔ نہیں یا جی ہاں ﴿

## تنبیہ کے حرف

ہیں۔ ہوں۔ یہ دو حرف ڈانٹنے کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ جیسے ہیں تونے کیا کہا۔ ہوں یہ کیا کرتے ہو ﴿

## تاسف کے حرف

ہائے۔ اے ہے۔ ہے ہے۔ یہ حرف افسوس اور درد کے مقام پر بولے جاتے ہیں۔ جیسے ہائے کیا کروں۔ اے ہے کیا ہوا ﴿

## انبساط کے حرف

یہ حرف خوشی یا تعجب کی جگہ بولے جاتے ہیں۔

اہاہا۔ اہو ہو۔ واہ واہ

جیسے اہاہا کیسا خوبصورت جانور ہے۔ واہ واہ یہ کیا اچھا لڑکا ہے۔ روز سبق یاد کر لاتا ہے۔

## ظرفیت کے حرف

ہاں۔ دھر۔ ب۔ یہ تینوں حرف ظرف کے واسطے آتے ہیں۔ ہاں اور دھر مکان کے لئے۔ ب زمانے کے واسطے آتا ہے۔ اور اِن میں سے ہاں تو کبھی کبھی اکیلا بھی بولا جاتا ہے۔ جیسے میرے ہاں۔ مگر اکثر یہ تینوں حرف اسم اشارہ۔ اسم موصول اور اسم استفہام کے ساتھ ملکر آتے ہیں۔ جیسے یہاں۔ وہاں۔ اِدھر۔ اُدھر۔ اب۔ جہاں۔ جدھر۔ جب۔ کہاں۔ کدھر۔ کب۔ اِن کی اصل یوں ہے۔ یہ ہاں۔ وہ ہاں۔ یہ دھر۔ وہ دھر۔ یہ ب۔ جو ہاں۔ جو دھر۔ جو ب۔ کیا ہاں۔ کیا دھر۔ کیا ب۔ مل جل کر صورت بدل گئی ہے۔

## مقدار کے حرف

واحد مذکر کے لئے تنا۔ جمع مذکر کے لئے تنے۔ واحد اور جمع مؤنث کے لئے تنی مقدار یا اندازہ بتانے کے حرف ہیں۔ اور ظرفیت کے حرفوں کی طرح اسم اشارہ۔ اسم موصول اور

اسم استفہام کے ساتھ مل کر ہی آتے ہیں۔ جیسے اِتنا۔ اُتنا۔ اِتنے۔ اُتنے۔ اِتنی۔ اُتنی۔ جتنا۔ جتنے۔ جتنی۔ کتنا۔ کتنے۔ کتنی *

## تشبیہ کے حرف

اِس مطلب کے ظاہر کرنے کے واسطے کہ وہ چیز فلاں چیز جیسی ہے۔ تشبیہ کے حرف بولے جاتے ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔

سا۔ سی۔ سے۔ جوں۔ ہُو بہُو

جیسے بال سا۔ جوں شمع۔ یہ تو ہو بہو وہی ہے۔ سا کبھی تو اکیلا آتا ہے اور اکثر اسم اشارہ۔ اسم موصول اور اسم استفہام کے ساتھ مل کر آتا ہے جس کی مثالیں یہ ہیں۔ ایسا۔ ویسا۔ ایسے۔ ویسے وغیرہ۔ جیسا۔ جیسے وغیرہ۔ کیسا۔ کیسے وغیرہ *

## شرکت اور اختصاص کے حرف

بھی ایک کو دوسرے کے ساتھ شریک کرنے کے واسطے بولا جاتا ہے جیسے وہ بھی گیا تھا۔ میں بھی گیا تھا *

ہی اور تو کسی چیز کو خاص کرنے کے لئے بولتے ہیں۔ جیسے میں ہی گیا تھا۔ وہ تو نہیں گیا *

## حروف مغیّرہ یا بدل دینے والے حرف

جو حرف اسم ضمیر۔ اسم اشارہ۔ اسم موصول اور اور اسموں کے بعد آتے ہیں۔ اور اُن میں کچھ ادل بدل کر دیا کرتے ہیں۔ حروف مغیّرہ کہلاتے ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔

ہیں۔ پر۔ کا۔ کے۔ کی۔ نے۔ والا۔ تک۔ تلک۔ سے۔ کو

جیسے وہ گھوڑا۔ اِس کے بعد اگر پر کہیں۔ تو وہ اُس سے اور گھوڑا کا الف یائے مجہول سے بدل کر اُس گھوڑے پر بولا جاتا ہے۔ ایسا ہی یہ کھیت کیسے ہرے ہیں۔ اِس میں کھیت کے بعد میں لائیں تو یوں بولینگے۔ اِن کھیتوں میں کیسی ہریاول ہے +

## سوالات

۱ حرف کی کتنی قسمیں ہیں؟ اور کیا کیا؟ ہر ایک کی تعریف کرو +

۲ اردو میں کون کون حروف تہجی ہیں؟

۳ فارسی اور عربی دونوں میں اور صرف عربی میں کونسے حرف نہیں ہوتے؟

۴ حروف معنوی کی جن قسموں کا بیان اِس کتاب میں ہے۔ اُن کا نام لو +

۵ ندا کے حرف سناؤ۔ وہ کس موقع پر بولے جاتے ہیں؟ مثالیں دو +

۶ نفی کے حرف کتنی طرح کے ہیں؟ ہر ایک کی تفصیل سناؤ۔ مثالیں بھی دو +

۷ جواب اور ندا کے حرف بتاؤ۔ اُن کی الگ الگ مثالیں دو +

۸ تاسف و انبساط۔ شرکت و اختصاص کے حرف سناؤ۔ مثالیں دو +

۹ ظرفیت۔ مقدار اور تشبیہ کے حرف کونسے ہیں؟ وہ کن اسموں سے مل کر بولے جاتے ہیں؟

۱۰ حروف مغیرہ سے کیا مراد ہے؟ وہ حرف بناؤ۔ مثالیں بھی دو +

۱۱ اب۔ کہاں۔ جتنی۔ اِتنی۔ کیسی۔ جیسی کی اصل بتاؤ۔ اور بھی۔ ہیں۔ جوں۔ ہاں۔ ہوں۔ جی۔ نہ۔ ارے۔ واہ واہ کس قسم کے حرف ہیں؟


شجرهٔ علم صرف
لفظ
کلمہ
مہمل
اسم
فعل
حرف
معرفہ
نکرہ
ماضی
مضارع
حال
مستقبل
امر
نہی
حروف تہجی
حروف معنوی
علم
ضمیر
اشارہ
موصول
اسم ذات
اسم صفت
اسم استفہام
مصدر
فاعل
مفعول
حالیہ
لازم
متعدی
اسم تصغیر
اسم آلہ
اسم ظرف
اسم صوت
ماضی مطلق
ماضی قریب
ماضی بعید
ماضی استمراری
ماضی شکیہ
ماضی تمنائی
ندا
نفی
جواب
تنبیہ
تاسف
ربط
ظرفیت
مقدار
تشبیہ
شرکت

مذہب کو چھوڑ گمراہی اور عذاب آخرت میں گرفتار نہ ہوں۔ چہارم اہل اسلام کو اصلاح طرز معاشرت اور تہذیب اخلاق اور تحصیل علوم دینی و دنیوی اور باہمی اتحاد و اتفاق کا شوق دلانا۔ پنجم گورنمنٹ انگلشیہ کی وفاداری کے نتائج حسنہ سے اہل اسلام کو آگاہ کرنا۔ ششم ان مقاصد اور اغراض کے پورا کرنے کے لئے واعظوں کے تقرر۔ رسالے کے اجرا اور دیگر وسائل کو عمل میں لانا ✦

ان اغراض کی تکمیل کے واسطے انجمن کی طرف سے واعظ مقرر ہیں۔ جن میں سے دو شہر کے مختلف حصوں میں ہر روز وعظ کہتے ہیں۔ اور حافظ شیخ غلام محی الدین صاحب صوفی بحیثیت وکیل انجمن بیرون جات میں انجمن کے مقاصد کی اشاعت فرماتے ہیں۔ اور برادران اسلام سے انجمن کے واسطے امداد طلب کرتے ہیں۔ ان کے پاس قلمی سند مثبتہ دستخط میر مجلس و ممبران انجمن موجود ہے۔ تیرہ زنانہ مدرسے ہیں۔ جن میں کلام اللہ اور دینی کتابوں کی تعلیم ہوتی ہے۔ اور ضروری دستکاری بھی سکھائی جاتی ہے۔ ماہ محرم ۱۳۰۲ ہجری سے لڑکوں کی دینی و دنیوی تعلیم کے لئے ایک سکول لاہور میں جاری ہے۔ جو پہلے اپر پرائمری تک تھا۔ اور یکم جنوری ۱۸۸۸ء سے مڈل کے درجے تک اور یکم جنوری ۱۸۸۹ء کو ہائی کے درجے تک کر دیا گیا ہے۔ جوں جوں مسلمان بھائی ہمت کر کے انجمن کی امداد کریں گے۔ یہ سکول بھی آہستہ آہستہ ترقی کر کے انشاء اللہ کبھی مسلمانان پنجاب کا مرکز تعلیم ہو گا۔ ہفتہ وار انجمن کے مکان وعظ میں ایک جلسہ ہوتا ہے۔ جس میں واعظوں کے سوا تعلیم یافتہ مسلمان اپنی تحریروں اور تقریروں سے اپنے بھائیوں کو مستفید کرتے ہیں۔ انجمن کے میر مجلس صاحب اپنے مکان پر ہر روز کلام اللہ کا ترجمہ انجمن کی اغراض کی تکمیل کے لئے للّٰہ پڑھاتے ہیں۔ ایک ماہوار رسالہ چھپتا ہے۔ جس میں انجمن کی کارروائی اور تہذیب کے ساتھ مخالفین مذہب اسلام کے سوالوں کے جواب اور ان کے مذہب کی تردید اور مسلمانوں کی حالت کی درستی کے متعلق مضامین شائع ہوتے ہیں۔ بچوں کی تعلیم کے واسطے کتب مندرجہ پشت چھپ گئی۔ اور اور کتابیں بھی تیار ہو رہی ہیں۔ جو مرتب ہونے کے بعد آہستہ آہستہ انشاء اللہ چھپ جائینگی۔ مسلمانوں کے لاوارث یتیم اور مسکین بچوں کی پرورش کے واسطے جو بیکسی کی حالت میں پادریوں کے ہاتھ آ جاتے ہیں۔ یتیم خانہ کھل گیا ہے جس میں تیرہ بچے داخل ہیں۔ اور علاوہ ازیں بعض یتیم بچوں کو مدرسے میں وظیفہ دیا جاتا ہے۔ بعض کو فیس۔ بعض کو سامان تعلیم دیا جاتا ہے۔ اور صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر لاہور کی خدمت میں درخواست کی گئی ہے۔ کہ جو ایسے بچے لاہور کی کچہریوں میں آئیں وہ انجمن کو دئے جائیں۔ اگر مسلمان بھائیوں نے مال زکوٰۃ وغیرہ دے کر مدد کی۔ تو یہ سب کام انشاء اللہ اور بھی زیادہ خوش اسلوبی کے ساتھ پورے ہونگے ✦

پس مندرجۂ بالا مقاصد اور کارروائیوں کے لحاظ سے سب مسلمانوں پر فرض ہے۔ کہ وہ اس انجمن کے مقاصد کی تکمیل کے لئے زر سے۔ زبان سے۔ قلم سے مدد کریں۔ اور جس طرح ہو سکے۔ ان کے پورا کرنے کے لئے ہر وقت مستعد رہیں۔ تاکہ دین اور دنیا میں ان کو سرخ روئی حاصل ہو ✦

## صرف اردو کا ابتدائی رسالہ

اپر پرائمری سکولوں کی تعلیم میں قواعد اُردو پڑھائی جاتی ہے۔جس کے مطالب کا سمجھنا تو رہا بر کنارہ اُسکے الفاظ کا پڑھنا ہی بچوں کے لئے بہت مشکل ہے۔پھر مختلف اصطلاحی الفاظ کی تعریفیں ایسی مشکل ہیں کہ ان کا پرائمری سکولوں کے طلبا کی سمجھ میں آنا سخت دشوار ہے۔اسلئے انجمن نے اس دقت کے رفع کرنے کی خاطر یہ رسالہ تیار کیا ہے جس میں ہر ایک مطلب کو نہایت آسان اور سلیس الفاظ میں بیان کیا گیا ہے تاکہ لڑکے انکو بخوبی سمجھ سکیں۔اسکے سوا صرف کے مسائل وہی لکھے ہیں جو اپر پرائمری کے طلبہ کے لئے ضروری ہیں۔خدا کی جناب سے امید ہے کہ یہ کتاب طلبہ کے لئے بہت مفید ہوگی +

## مسلمان بچوں کے واسطے اردو۔فارسی۔عربی اور انگریزی کی کتابوں کا سلسلہ

یہ کتابیں انجمن حمایت اسلام لاہور نے مسلمان بچوں کے واسطے بنائی ہیں۔اس لئے ان میں ان باتوں کا لحاظ رکھا ہے۔عبارت سلیس ہو۔الفاظ ایسے ہوں جن کا پڑھنا اور سمجھنا مشکل نہ ہو۔ہر ایک فقرہ جدا جدا ہو۔تاکہ مطلب جلدی سمجھ میں آجائے۔دینی مسائل کو لڑکوں کی سمجھ کے موافق نہایت آسان آسان بیانوں کے ساتھ ظاہر کیا گیا ہے۔خدا کا جلال ایسی چیزوں کے ذکر سے بیان کیا ہے۔جو ہر روز ان کی آنکھوں کے سامنے ہوتی ہیں۔اور جن کے ساتھ ان کو کام پڑتا ہے۔اور اسی سے ان کی معلومات کی ترقی بھی ہوتی جاتی ہے۔نماز روزے کے ادا کرنے کی جابجا تاکید ہے۔تاکہ بچپن ہی میں فرائض کے ادا کرنے کی طرف ان کی توجہ ہو۔چیزوں کا بیان اس طرح نہیں لکھا۔کہ ان کی نسبت کسی طرح کا لغو خیال دلوں میں بیٹھے۔بلکہ اشیا کے حقیقی اور ضروری فائدے بیان کئے گئے ہیں۔جن نیک عادتوں کا اختیار کرنا عورتوں اور مردوں کے واسطے ضروری ہے۔ان کا بیان مختلف پیرایوں میں بار بار کیا گیا ہے۔تاکہ ایسی عادتوں کی بزرگی ان کے دلوں میں مضبوطی سے بیٹھے اور ان کی طرف رغبت پیدا ہو+ املا کے وہی قاعدے برتے گئے ہیں۔جو پنجاب کے سر رشتۂ تعلیم کی درسی کتابوں میں برتے جاتے ہیں۔کیونکہ ان قاعدوں کے ذریعے عبارت کے پڑھنے میں آسانی ہوتی ہے۔چونکہ طریقۂ تعلیم کی کتابوں میں لکھا ہے۔کہ چھوٹے بچوں کے واسطے جلی قلم کی کتابیں مفید ہوتی ہیں۔اسلئے ان کتابوں کو بھی جلی قلم سے لکھوایا گیا ہے۔اور الفاظ جدا جدا لکھے ہیں۔تاکہ پڑھنے میں آسانی ہو +

ہر کتاب کی قیمت بغیر محصول ڈاک حسب ذیل ہے۔قیمت درخواست کے ساتھ آنی چاہئے +

| کتب مرتبۂ انجمن حمایت اسلام لاہور | | اور کتب | |
|---|---|---|---|
| اردو کا قاعدہ ۲ پائی | فارسی کی پہلی کتاب ۱ر ۹ پائی | | |
| اردو کی پہلی کتاب | فارسی کی دوسری کتاب ۲ر ۳ پائی | نماز انگریزی ۲ر ۹ پائی | انگریزی بول چال ۲ر |
| (لڑکوں کے واسطے) ۱ر ۶ پائی | فارسی کی تیسری کتاب ۶ر | قوت فیصلہ ۲ر | رفیق الطلبہ ۸ر |
| " (لڑکیوں کے واسطے) ۱ر ۶ پائی | انگریزی کا قاعدہ ۳ پائی | تضمین ارشد ۴ر | رسالہ کرم ۱ر |
| اردو کی دوسری کتاب ۲ر ۶ پائی | محمڈن سکول انگلش پرائمر ۱ر ۳ پائی | نیر اعظم ۴ر | گناہ پر لکچر ۱ر |
| اردو کی تیسری کتاب ۵ر | عربی کی پہلی کتاب ۱ر ۹ پائی | مخزن الحکمت حصہ اول ۸ر | خمسہ سلیم ۴ر |
| صرف اردو کا ابتدائی رسالہ ۲ر | ایک عیسائی کے سوالوں کا جواب ۴ر | ساغر اشکبار ۲ر | |
| تختۂ حروف جلی ۲ پائی | تحریف قرآن کا جواب ۶ پائی | | |
| | مولوی حافظ نذیر احمد صاحب کا لکچر ۱ر ۶ پائی | | |

## اشتہار

کتابوں کے طلب فرمانے یا انجمن کے متعلق اور کسی معاملے میں جو خط و کتابت کی جائے وہ سب مولوی کرم بخش صاحب کار پرداز و اسسٹنٹ سکرٹری انجمن حمایت اسلام لاہور کے نام ہونی چاہئے +

(ہو الشافی)

# رسالۂ علاج

# بے دوا و بے جرّاح

جس سے

## ہر ایک بیماری کا علاج بغیر دوا کے ہو سکتا ہے

جو

## ہر تندرست و بیمار کا اتالیق و مشیر ہے اور

لہذا

## ہر شخص کا رفیقِ ہمدم ہے


مصنفۂ

ڈاکٹر لوئیس کہنے صاحب ساکن لپزگ (ملک جرمنی)

جسکو

**محمد امیر مرزا مترجم دہلوی نے**

ڈاکٹر ٹامس بیکر صاحب کے چوتھے انگریزی اڈیشن سے

۱۸۹۴ء میں بامحاورہ اردو زبان میں ترجمہ کیا


جو

ممالک جرمنی و فرانس و ہالینڈ و ہسپانیہ کی زبانوں میں چھپکر شائع ہو چکی ہے




تعداد جلد ۱۳۰۰ اکمل المطابع دہلی مین بار اول شایع ہوا

قیمت ۱



ڈاکٹر لوئیس کہنے صاحب
مصنف رسالۂ ھذا

(ہو الشافی)

# میں
# تندرست ہوں یا بیمار



مصنفہ

ڈاکٹر لوئیس کہنے صاحب ساکن لپزگ

ضرب المثل

طبیعت انسانی کلیہ طور پر حقیقی اور کامل طریق بتلاتی ہے۔
پس تم کو جلدی سبق حاصل کرنا چاہیئے کہ تم اوسکے راستوں سے نہ بہٹکو

کرافٹ

جسکو

**محمد امیر مرزا مترجم دہلوی نے**

سنہ ۱۹۱۴ع میں

چوتھی انگریزی اڈیشن سے ترجمہ کیا

جو

ممالک جرمنی و فرانس و ہالنڈ و ہسپانیہ کی زبانوں میں چہپکر
شایع ہو چکی ہے





ڈاکٹر لوئیس کہنے صاحب ساکن لپزگ (جرمنی) کا
بے دوا و بے جراح تندرست کرنیکے علم کا
اقوامی مطب و مدرسہ
۱۰ - اکتوبر سنہ ۱۸۸۳ء کو قائم ہوا - اور
سنہ ۱۸۹۳ء میں بڑھایا گیا

# دیباچہ طبع چہارم

یہ بات صاف صاف طور پر کہہ سکتے ہیں کہ (میں تندرست ہوں یا بیمار ؟) کا سوال
ہر شخص واحد اور نیز کل بنی نوع انسان کے واسطے ضروری ہے۔ جب ہم دیکھتے
ہیں کہ بنی نوع انسان کی صحت اور طاقت برابر روز بروز زائل ہوتی جاتی
ہے اور بیماری کے مقابلہ کی طاقت قدم قدم پر گھٹتی جاتی ہے اور بیماری کے
مقابلہ میں ہتھیار اُٹھانے والوں کی تعداد ہر ایک پڑاؤ اور چوکی پر گھٹتی
جاتی ہے تو ہمارے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں اس امر واقعی پر واسطے تشریح
اور توضیح کی بحث کرنے کی کوشش محض بے فائدہ ہے اور اس رنج دینے والے
حق امر کو چھپانا طاقت سے باہر ہے +

حفظان صحت کے انتظام کو ترقی دینے کے واسطے حکام وقت سے جسقدر ہو سکتا
ہے اور جس قدر وہ آجکل کر رہے ہیں اُسمیں سے بڑا حصہ ہر ایک شخص واحد
کو اپنے ذمہ لینا چاہیئے۔ جو شخص خود اپنی صحت کی خبر نہیں رکھتا وہ اُس کے
قائم رکھنے یا اُسکے دوبارہ حاصل کرنے کی امید نہیں کر سکتا +

لیکن ٹھیک ٹھیک سمجھدار آدمی کے واسطے جو اپنے گھر بار اور کاروبار کے واسطے

جسمانی طاقت وقوت کو تمام وکمال قائم رکھنا اپنا فرض مذہبی سمجھتا ہے اسکے واسطے (خواہ تندرست ہوں یا بیمار ہوں) اس کا جواب اکثر باعث پریشانی اور گھبراہٹ کا ہوتا ہے۔ شاید (بشرطیکہ اسکی وجہ معاش اس قابل ہو) اس نے سال میں ایک دفعہ یا دو دفعہ حاذق اور تجربہ کار معالجوں سے اپنی طبیعت کی تشخیص کرائی ہو۔ اگرچہ یہ تشخیص مدام قابل اطمینان نہیں ہوا کرتی ہے۔ اور ان تشخیصوں کے مابین کیا کیا کچھہ نہیں ہوسکتا ہے؟ اس چھوٹے سے رسالہ کا مقصد یہ ہے کہ ہر ایک شخصکو ایسا ٹھیک ٹھیک رستہ بتلا دیوے جس سے اسکو ہر روز اپنی صحت کی حالت علی العموم اور اپنے آلات ہضم اور پھیپھڑوں کی حالت علی الخصوص صاف صاف طور پر معلوم ہو جایا کرے +

سچ ہے کہ اس امتیاز اور شناخت سے بھی کچھہ فائدہ نہو گا جب تک اس کے ساتھہ ہی کوئی طریقہ شفایابی کے واسطے نہ بتلایا جاوے۔ لہذا ہم ہر ایک شخصکو جسکو اس بات کا یقین ہو جائیگا کہ وہ تندرست نہیں ہے ایسے طریق بتلاویں گے جنکے ذریعہ سے یہ نہایت بیش بہا دولت دنیا کی پھر قبضہ میں آجاوے +

اس چھوٹے سے رسالے کی تاریخ کی نسبت ہم صرف اتنا کہنا چاہتے ہیں کہ اسکا پہلا اڈیشن نو برس ہوئے جب شائع ہوا تھا۔ پھر دوسرا اڈیشن ماہ جولائی ۱۸۸۸ء میں چھپا اور تیسرا اڈیشن فروری ۱۸۹۰ء میں شائع ہوا۔

اس رسالہ کو ... جلد جلد بار بار طبع کرانے کی ضرورت میری امید سے بالکل ... تھی اور اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ لوگ تندرستی

ہوں یا بیمار ؟) کا اہم سوال دراصل عالمگیر سوال ہے۔ حال کے اڈیشن میں فصل موسومہ (چہرہ سے تندرستی اور بیماری بتلانے کا علم) بالکل جدید ضمیمہ ہے اور اس ضمیمہ کا ایزاد کرنا (میں بہروسہ کرتا ہوں) بہت سے ناظرین کی خواہش کے موافق ہوگا +

مجھکو امید واثق ہے کہ اس چھوٹے سے رسالہ کے پڑہنے سے ہر ایک شخص کو اہم امر کی تحریک ہوگی کہ وہ اپنی اور اپنے گھروالوں کی صحت اور تندرستی کی غور رکھیگا اور یہ ہر ایک قوم کی طاقت اور قوت بخشنے میں لکارآمد ہوگا !

مقام لیزگ - یکم جنوری ۱۸۹۳ء

راقم

لوئیس کہنی +

---

* دیکھو صفحہ ۴۰

کہ جب کبھی کسی گھر میں کوئی شخص بیمار ہوتا ہے تو سارے گھر والوں کی زندگی
تلخ ہو جاتی ہے۔ غالباً ہر ایک شخص اپنے ذاتی تجربہ سے اسبات کو سمجھ جاتا
ہے مثلاً ہاتھ کے زخمی ہو جانے سے ہم اپنے کاروبار سے ہی نہیں جاتے رہتے ہیں
بلکہ ساتھ ہی اسکے اسکا اثر اور صدمہ ان اعضاؤں کو بھی پہنچتا ہے جو
ہمارے حکم اور مرضی کے تابع نہیں ہیں جیسے دل یا معدہ چنانچہ ایک
زخم کے ہو جانے سے ہماری بھوک ایک عرصہ دراز کے واسطے جاتی رہتی
ہے۔ یہاں پر رگیں اعضاء میں باہمی تعلق پیدا کرنے والی ہیں۔
اسی وجہ سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہر ایک بیماری کا اثر کل جسم انسانی کو
پہنچتا ہے یا یوں کہو کہ کل جسم انسانی اسی وقت تندرست ہوتا ہے
جب ہم یہ ثبوت پہنچا سکیں کہ ہر ایک عضو فرداً فرداً اپنی خدمت متعلقہ
کو تمام و کمال انجام کرتا ہے۔ لیکن امراض کے عرصہ تک رہنے سے
سارے بدن میں نمایاں تغیر و تبدل پیدا ہو جاتے ہیں اور اب جسم کے
تمام پرزے ٹھیک ٹھیک طور پر نہیں چلتے۔ یہ سب تغیر و تبدل نہایت
صاف صاف طور پر چہرہ سے معلوم ہو سکتے ہیں کیونکہ چہرہ میں ہی
خصوصیت کے ساتھ بخوبی [illegible] ہوتی ہیں۔ درحقیقت جو لمبی اور نہایت
شدید بیماریاں تو تقریباً ہر ایک شخص کو محض [illegible] صورت ہی سے معلوم
ہونے لگتی ہیں۔ علاوہ ازیں بشرے سے بیماری کا پہچان لینا [illegible]
ہے لیکن ناممکن نہیں ہے اور خاصکر وہ بیماریاں جو دیر پا نہیں ہوا کرتیں
انکا شروع شروع میں پہچاننا بہت مشکل ہے۔ مصنف رسالہ ہذا

بہت سے برس اس مسئلہ کے دریافت کرنے میں صرف کیئے ہیں اور اس سے بتدریج (چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا علم) دریافت ہو گیا۔ اور مصنف موصوف کو چہرہ اور گردن کی حالت اور صورت دیکھکر مرض کا مقام اور درجہ تشخیص کرنے میں ابتک ہر موقعہ پر کامیابی حاصل ہوئی ہی ہے۔ لیکن چند علامات کا جو صرف عملاً مشاہدہ کرنے ہی سے معلوم ہو سکتی ہیں اُنکا قیاساً تشریح کرنا بہت مشکل بات ہے اور چونکہ ہم دیگر موٹی موٹی علامات واسطے شناخت اور امتیاز کے پیش کرسکتے ہیں۔ اسلیے ہم اسجگہ اس مضمون پر بحث نہیں کرتے ہیں لیکن خاتمہ پر اسکا مختصر بیان کیا جاوے گا +

صحت کے نہایت ضروری آلات وہ ہیں جنکی خدمت جسم انسانی کی عمارت کا اُٹھانا اور پرورش کرنا ہے۔ یعنے آلات تنفس و ہضم۔ اب سنیئے کہ یہی آلات ایسے ہیں جو سب میں زیادہ بیماری کے تابع ہیں اور درحقیقت تجربہ [illegible] سے کامل یقین کے ساتھ ثابت ہو گیا ہے کہ جملہ اندرونی امراض آلات ہضم کی بیماریوں سے پیدا ہوتے ہیں۔ قوت ہاضمہ میں خلل آجانے سے ضرور دیگر امراض کی تحریک ہو جاتی ہے کیونکہ خون کی خوبی طریق ہضم پر منحصر ہے اور تندرستی کا خون مناسب عمل پرورش کی جڑ ہے +



# باقاعدہ ہضم کا طریق

بہت تھوڑے ہی آدمی ایسے ہونگے جو فی الحقیقت ہضم کامل کا فخر کر سکتے ہیں ایسے اشخاص تعداد میں تقریباً اُتنے ہی ہونگے جو آخر کار بڑھاپہ پاکر مرجاتے ہیں۔ کیا یہ کوئی حیرت کی بات ہے ؟ نہیں بالکل نہیں! کیونکہ جیسی ملال انگیز بدسلوکی معدہ کے ساتھہ ہوتی ہے ایسی اور کسی کے ساتھ نہیں ہوتی لیکن جب آلات ہضم میں کوئی خلل پیدا ہو جاوے تو لازم ہے کہ اوسکے آغاز پر ٹھیک ٹھیک غور کریں اور درحقیقت آغاز خلل کا فوراً امتیاز ہو سکتا ہے۔ پیٹ سے ریح کا نکلنا۔ متلی۔ یا پیٹ کا ذرا بوجھل ہونا خلل اور ابتری کی یقینی علامتیں ہیں لیکن لوگ عموماً اُنسے غفلت کرتے ہیں یہانتک کہ وہ باعث تکلیف اور اذیت کا ہونے لگتی ہیں ایک اور صریح علامت بھی بتلا سکتے ہیں جسکے ذریعہ سے خفیف سے خفیف خلل کا بھی سراغ لگ سکتا ہے۔ جب تمام آلات ہضم صحیح اور تندرست ہوتے ہیں تو ہر ایک منزل پر اُنکی چال درست رہتی ہے اور فضلہ کا اخراج دست یا اجابت کھلکر ہوتی ٹھیک ٹھیک طور پر (طبعی حالت پر) ہوتا رہتا ہے اب دیکھیئے کہ کولن ( Colon ) کے دہانہ میں ایسا قابل تعریف انتظام رکھا گیا ہے کہ اُسکو ذرہ بھی میلا رہنا نہیں چاہیئے جب کبھی اوس میں میلا ہو جاتا ہے تو فضلہ کولن میں پہونچنے سے پہلے اچھی طرح سے پکتا نہیں اور ... ہضم ... کچھ فتور پیدا ہو جاتا ہے تمام جانور جو گھروں سے باہر رہتے ہیں ایسے باقاعدہ فضلہ کو

اخراج روزمرہ مشاہدہ میں آسکتا ہے۔ اور جانور کی صحت کا کامل
یقین اوسکے فُضلہ یعنے گوبر کی حالت دیکھنے سے ہو سکتا ہے۔ یہی
کیفیت انسان کی بھی ہے۔ کامل تندرست اِنسان کو لوٹا بلکہ ٹائلٹ
( Toilet) کاغذ کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اور نہ اُسکا بدن غلیظ
ہونے پاتا ہے اور نہ اُسکے کپڑے۔ جب فُضلہ ایسے کامل درجہ کا
ہو تو تمام سوالات نسبت کمی بیشی اور شمار اخراجِ فُضلہ کے فضول
ہیں کیونکہ تندرست جسم ہر ایک عمل کو خود بخود ٹھیک راستہ پر لے آتا ہے
(یعنے ہر ایک عمل طبعی طور پر ہوتا رہتا ہے) بچوں اور بڑوں کے مدت
تک مشاہدہ کرنے سے اس امر کی تحقیق بخوبی ہو چکی ہے اور ہر حال
میں یہ تحقیقات صحیح نکلی۔ اور کوئی شخص کیوں نہ ہو جس کا ہاضمہ
ایسے کامل درجہ کا ہو بلا ضرورت دینے ثبوت کے دعوے کر سکتا
کہہ سکتا ہے کہ وہ تندرست ہے اور نیز اسکا کل جسم اُس وقت
کامل صحت کی حالت میں ہوتا ہے کیونکہ کوئی بیماری کہیں نہیں
اُسکو کچھ نہیں [illegible] خواہ کیسا ہی خفیف ہو ضرور ہاضمہ پہ پہنچتا
ہے جس شخص کی صحت ایسے کامل درجہ کی ہو تو ہم اُسکی نسبت یہ
بھی کہہ سکتے ہیں کہ اُسکا طریقہ زندگی عقل اور قدرت کے قانون کے
موافق ہے۔ مصنف موصوف کی ایسے اشخاص سے درخواست ہے کہ
وہ لوگ خود صحت کے متعلق اس مضمون پر انکو کچھ تحریر کریں۔

* اسکا ترجمہ [illegible] کرنے کی کوشش کی [illegible]

لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ایسے آدمی بہت کم نکلیں گے* +

# ہاضمہ کی ابتری کے اسباب و نتائج

ہاضمہ کی خرابیاں بیشک خلاف طبیعت کھانے سے پیدا ہوتی ہیں اور یہ خرابیاں گوشت و شراب کے لوازمات اور تیز مصالحہ طعام اور چٹنیوں کے استعمال سے جڑ پکڑ گئی ہیں +

ہمارے آباؤ اجداد کا سیدھا سادھا صحت بخش کھانا اکثر لوگوں نے بالکل ترک کر دیا ہے - آجکل یہ امر لازمی سمجھا جاتا ہے کہ ہر ایک کھانا بہت ہی مزے دار ہوئے جو خواہش کے ساتھہ کھایا جاوے یا جس میں حد سے زیادہ کھٹاس مٹھاس ہو - پس اس سے یہہ ہوتا ہے کہ ایک طرف تو آلات ہضم سے اُنکی طاقت سے زیادہ کام لیا جاتا ہے اور برعکس اسکے دوسری طرف اس امر کی کوشش کیجاتی ہے کہ وہ اپنی اصلی خدمت متعلقہ کو ادا نہ کرنے پاویں - تمام قسم کے کھانوں کا مجموعہ تیار ہوتا ہے مثلاً بختیان کارنے پورا (Carne pura) اور پکی ہوئی ترکاریاں (جو خاص خاص طور پر تیار کی جاتی ہیں) دسترخوان پر لاکر چُنی جاتی ہیں - اور یہ ساری ترکیب محض معدہ کے قدرتی فعل کو سہل اور آسان کرنے کی غرض سے کی جاتی ہے +

اسصورت میں معدہ کا حال جسم کے دیگر اعضا کے موافق ہے کیونکہ

* آجتک مصنف موصوف کے پاس اس قسم کی کوئی تحریر نہیں پہونچی اگرچہ اس چھپ سات سے رسالہ کے چھپنے تک [illegible] +

بقدار معینہ سے کم یا زیادہ اُسکو کام دیا جاتا ہے تو وہ کمزور ہونے لگتا ہے کمزوری یا بیماری کی حالت روز بروز بہت آہستہ آہستہ بڑھتی جاتی ہے اور انسان بھی بتدریج اُسکا عادی ہوتا جاتا ہے - اور یہہ امر بڑا خطرناک ہے - اگر اس امر کے نتایج اپنا اظہار اسقدر جلدی کرویں کہ جسقدر جلدی زیادہ شراب پینے کے بعد نشہ ہو جایا کرتا ہے تو یہ تعلق فی الفور نمایاں ہو جاوے اور سبب معلومہ سے پرہیز کیا جاوے - آلات ہضم اکثر شروع ہی عالم طفولیت میں بگڑ جاتے ہیں اور یہہ کیفیت کم و بیش سب ہی کی ہوتی ہے جنکی پرورش مصنوعی غذاؤں سے ہوتی ہے اور عورتوں کا اپنے بچوں کو دودھ نہ پلا نا سکنا نہایت خرابی کی بات ہے کیونکہ یہ امر بذاتہ بیماری کی تحقیقی علامت ہے - اگر کوئی شخص ذرہ اور غور کرے تو اُسکو معلوم ہو جائیگا کہ بیشک اس دُنیا میں بہت سے بچے بیمار ہی آتے ہیں کیونکہ بیمار ماں باپوں سے بیمار ہی بچے پیدا ہو سکتے ہیں جیسے کہ بیمار درختوں میں تندرست پھل نہیں لگ سکتا +

یہ امر بہت افسوس ناک ہے لیکن بیکار شکایت کرنے سے ہم کو کچھہ مدد نہیں ملے گی ہم کو غور کرنا چاہیے کہ ہم حتی الامکان اس خرابی کے دفع کرنے کے واسطے کیا کیا کر سکتے ہیں اور یہ موقعہ و محل بالکل قطع امید کرنے کا نہیں ہے جیسا کہ ہم کو خاتمہ سے معلوم ہو جائیگا + آؤ ہم ذرہ اور جزویات پر نظر ڈالیں کہ جسم انسانی کے کس کس قسم کے

عملوں سے بیماری پیدا ہوتی ہے +
تمام خلاف طبیعت غذا جو اندر داخل ہوتی ہے اوسکو جسم اپنا دشمن
سمجھتا ہے۔ اور اسواسطے جسم حتی الامکان جلد اُس سے پیچھا چھڑانا
چاہتا ہے خواہ بذریعہ قے یا اسہال کے یا کسی اور طرح سے۔ بہرحال
اگر اس کا اخراج جبرًا نہیں ہوتا ہے تو قبل از وقت معدہ سے اُسکا
اخراج ہو جاتا ہے اور خلاف طبیعت غذا کے معدہ میں کامل طور پر
ہضم ہونے سے پیشتر اُسکے ساتھ ہی مقوی غذا بھی نکل جاتی ہے
اسطرح خلاف طبیعت اور خام قسم کی خوراک انتڑیوں میں پہنچتی ہے
اور ہاضمہ اِن دونوں صورتوں میں سے کسی حالت میں ٹھیک ٹھیک
طور پر اپنا عمل نہیں کرتا۔ اس قسم کی خوراک کا اخراج عمومًا ویسا
کا ویسا ہی ہو جاتا ہے اور اگر اس قسم کی خوراک کا کوئی حصہ
خوبیٔ قسمت سے خون سے تبدیل بھی ہو جاتا ہے تو جلدی ہی اُسکی
رطوبت بھی بن جاتی ہے۔ پس ایک ہی ٹھوکر کے کھانے سے ممکن
ہے کہ کوئی دیرپا خلل نہ پیدا ہو لیکن بے تعلق اور بے لگاؤ فسخ
قوانین قدرت کا بدقسمتی سے شاذ و نادر ہی ہوا کرتا ہے اور اسکے
بعد ہی فورًا نئے نئے قصور اور خطائیں ہونے لگتی ہیں اور اکثر
اُنکا اعادہ ہوتا رہتا ہے بلکہ شاید روزمرہ۔ اب جسم اس قابل
نہیں رہتا ہے کہ جس کام پر وہ لگایا جاوے اُسکو انجام دے سکے
اور جلد اجنبی (موذی) مادہ جمع ہو جاتا ہے اور اس مادہ کا ایک حصہ

جسم میں تہ نشین ہو جاتا ہے لیکن سب سے پہلے شکم کے قدرتی مخرجوں کے قریب جمتا ہے۔ اس موذی مادہ کے بار بار جمع ہوتے رہنے سے یہ مقدار بڑھجاتی ہے اور اندر ہی اندر اس جمع شدہ اجنبی مادہ کی صورت بدلنے لگتی ہے۔ یہ مادہ جن مفردات سے مرکب ہوتا ہے اون میں منقسم ہو جاتا ہے اور جوش کھانے لگتا ہے۔ اب یہ جوش کہانے والا مادہ جبکہ اوسکے اوسکی رطوبت نہیں بنتی ہے تو پھیلجاتا ہے۔ اوپر کو بھی اور نیچے کو بھی اور رفتہ رفتہ جسم کے تمام حصوں میں گھس جاتا ہے اور وہاں پر جاکے جمع ہو جاتا ہے۔ دھڑ سے یہ مادہ سر اور ہاتھ پیروں کی طرف بڑھتا جاتا ہے یہاں تک کہ اوسکا راستہ ہاتھ پیروں پر جاکر مسدود ہو جاتا ہے۔ اب جسم واسطے سلامتی اور حفاظت کے اس مادے کو ہر طور سے باہر لے آنے کی کوشش کرتا ہے۔ لیکن ایسا کرنے میں عرصہ غیر محدود تک کامیاب نہیں ہو سکتا۔ اس مقصد کے لیئے جسم میں سے بہت سا پسینہ اور پھوڑے پھنسیاں وغیرہ نکلتی ہیں جو ہمیشہ اول ہی اول ہاتھ پیروں پر نمودار ہوتی ہیں چنانچہ پیروں میں پسینہ آنے کا (جسکی نسبت راؤں میں ایسا بہاری اختلاف ہے) میلان درحقیقت بدن کی آسائش و آرام کی طرف ہوتا ہے اور یہ بھی سچ ہے کہ یہ بیماری کی علامت ہے لیکن بزوریادویات پسینہ روکنے سے محض اندرونی امراض زیادتی پکڑ جاویں گے۔ محرک اسباب جیسے اتفاقیہ (سرد) ہوا بیرونی زخم وغیرہ لگجانے یا سخت اضطراب کی حالت میں

اکثر جسم اس مادہ کو ہاتھ پیروں سے اُسی راہ واپس لے جاتا ہے کہ جس راہ یہ مادہ ہاتھ پیروں میں آیا تھا۔ پھر یہ مادہ اکثر جوڑوں اور گٹوں کے نیچے آنکر ٹھیر جاتا ہے چنانچہ کبھی کبھی گومڑیاں اور گلٹیاں نکل آتی ہیں جو اوس بوجہہ سے ہمیشہ جوڑ کے نیچے نمودار ہوتی ہیں جیسے کہ ہم جوڑوں گٹوں والی شدید گٹھیا کی بیماری کی ہر صورت میں دیکھہ سکتے ہیں +

تمام حصے جنمیں موذی مادہ جمع ہو جاتا ہے عرصہ تک ٹھیک ٹھیک طور پر (طبعی طور پر) اپنی ذاتی خدمات انجام نہیں دیسکتے۔ دوران خون رُک جاتا ہے اور بدیں وجہہ اِن حصوں کی پرورش گھٹ جاتی ہے۔ اگر ان حصوں پر بھاری بوجھہ پڑ جاتا ہے تو وہ چھونے سے ٹھنڈے معلوم ہوتے ہیں اور اونکو گرم کرنا مشکل ہے اور یہ بات سب میں پہلے ہاتھ پیروں میں پائی جاتی ہے لیکن یہ بات جلد دیگر حصوں میں بھی محسوس ہونے لگتی ہے +

لیکن اسکے ساتھہ ہی اجنبی مادہ سے جسم کی صورت خلاف قاعدہ بدل جاتی ہے اور یہ بات پہلے ہی سے ایسے عام طور پر وقوع میں آتی رہتی ہے کہ اکثر آدمی اُس میں کوئی بات اجنبی نہیں دیکھتے اگرچہ ہر شخص صورت کی انہی تبدیلیوں سے سمجھہ سکتا ہے کہ جسم پر خمیر کے مادّے کا کیسا بھاری بوجھ ہو گیا ہے۔ اس امر پر جیسا اوپر ذکر ہوا۔ مصنف موصوف نے چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کے علم کی بنیاد ڈالی ہے کیونکہ ٹھیک چہرہ اور گردن سے صورت کی

خفیف سے خفیف تبدیلیاں نمایاں ہوتی ہیں اگرچہ اُنکی شناخت
اور اُنکی اصلیت کی تمیز صرف تیز اور دیر کے مشاہدے کے بعد
ہوسکتی ہے۔ اس مقام پر سچی صحت کی طرف جس کا ذکر پیشتر
ہوا پھر توجہ مبذول کرنی چاہیئے۔ جب وہ صحت کامل پر دلالت
کرے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ بالتحقیق ہاضمہ کی نلی میں اور اسی
وجہ سے جسم میں (کیونکہ پہلے پہل اُسکا ظہور انتڑیوں میں ہوتا
ہے) کوئی مادہ خمیر کا جمع نہیں ہے لیکن اگر وہ اسپر دلالت
کرے کہ جسم اب کامل صحت میں نہیں ہے تو سب سے پہلے اوس کی
صورت کی تبدیلیوں سے یہ بات دریافت کرنی چاہیئے کہ جسم میں کس
حد تک اجنبی مادہ دخل پذیر ہوگیا ہے۔ کبھی کبھی اجنبی مادہ جمع
ہوتا ہے جسکو ہر ایک شخص دیکھ سکتا ہے جیسے گلٹیاں اور سوجن
جو آپ ہی آپ مثل جملہ تبدیلیوں مذکورہ کے جسم کو کامل طور پر صاف
کرنے [illegible] ہمارے کامیاب ہوتی ہیں غائب ہو جاتی ہیں لیکن جنکا دفعیہ جسم
کو ضرر پہنچے بغیر مصنوعی طور پر (بذریعہ جراح کے) نہیں ہوسکتا
کیونکہ [illegible] مادہ جو اُنمیں جمع رہتا جسم کے دیگر حصوں میں
[illegible] مادے سے بوجھل ہوتا ہے وہ پرانا
[illegible] پرانا بیمار ہوتا ہے اُسیقدر زیادہ
[illegible] ہوتا ہے۔ نتیجہ کی صورتوں کے درجہ وار سلسلہ
[illegible] ساتھ مریض پر غالب ہو جاتی ہے

خمیر کے مادے کا میلان مدام خمیر کے اٹھانے کی طرف ہوتا ہے اور اکثر
اسکا حصہ صرف بیرونی حالتوں پر ہوتا ہے خواہ اسکا وقوع جلدی ہو
یا دیر میں۔ موسمی تغیر اور ایسی غذا کے کھانے سے جو خاصکر ابلنے
قابل ہو یا کسی دیگر سبب سے ابال اور خمیر کا عمل شروع ہو سکتا
ہے۔ اگر جسم میں اجنبی مادہ بہت ہوتا ہے تو خمیر یا جوش کا عمل
تمام جسم یا اسکے بڑے حصے پر پھیل سکتا ہے لیکن جوش و خمیر کے
عمل سے گرمائی پیدا ہوتی ہے جو عموماً سارے جسم میں اسوقت محسوس
ہوتی ہے جبکہ خمیر کا عمل زور پر پہنچتا ہے۔ یہ گرمی وہی ہے جسکو
عموماً بخار کی گرمائی کہتے ہیں۔ اسلئے خمیر اور جوش میں اجنبی
مادہ کے جلد جلد ترقی کرنے کے سبب جسم کو اسکے خارج کرنے کے
واسطے معقول طور سے اپنا سارا زور لگانا پڑتا ہے۔ اجنبی مادہ کے
کو خارج کرنے کے واسطے جسم کی اس جانفشانی کے کرنے کا نام بخار
ہے پس شدت کا ہر ایک بخار از سر نو صحت حاصل کرنے کی کوشش
ہے جو جسم میں خمیر اور جوش کا عمل جاری رہنے سے پیدا ہو جاتی
ہے ایسی بخار والی بیماریاں شدید بیماریاں کہلاتی ہیں +
اس سے یہ بات نکلتی ہے کہ بخار کو مطلوبہ رطوبت بدنی کے نکلتے ہی
اپنے آپ ہی جلد چلا جانا چاہیئے اور یہی اسکے علاج کرنے کا
قدرتی طریقہ ہے۔ اگر وہ خاص ترکیب سے روک دیا جاتا ہے تو خمیر کا
مادہ جسم کے اندر باقی رہ جاتا ہے اور جسم سابق کی نسبت بہت سخت

بیماری کی حالت میں ہو جاتا ہے +
پیارے پڑھنے والے اس رسالہ کے کیا یہ بات تم کو کبھی نہیں معلوم ہوئی کہ جب تمہارا ایک دوست دعوی سے کہتا ہے کہ وہ بیشک پچھلی دفعہ کے بخار آنے سے بہ نسبت سابق بہت تندرست ہے تو دوسرا دوست یہ شکایت کرتا ہے کہ وہ پچھلے مرتبہ کی شدید بیماری کے اثر سے مدام بیمار رہتا ہے ؟ -
اب تم کو اس آشکارہ تخالف اور ضد کی شرح کرنے میں کوئی دقت نہ ہوگی پہلی صورت میں تو بخار رطوبت بدنی کے نکالنے میں کامیاب ہوا لیکن دوسری صورت میں کامیاب نہیں ہوا +
ان بخار والی بیماریوں کے بیرونی علامات کے اختلاف کے سبب مختلف نام پڑ گئے ہیں اُن میں وہ تمام بیماریاں شامل ہیں جو اکثر بچوں کو ہوا کرتی ہیں کیونکہ بچہ کا بدن ہمیشہ طریقہ صحت اختیار کرنے کی طرف زیادہ مائل ہوتا ہے جیسے گرمی دانے - لال بخار - ڈپھتھیریا* (DIPHTHERIA.) - چیچک وغیرہ + ہیضہ - ٹائیفس** (TYPHUS.) بخار اور اسہال بھی ایسی ہی بیماریاں ہیں - جیسے میں نے پہلے بتلایا وہ سب کی سب وہی ایک

*نوٹ: ایک عالمگیر بیماری ہوتی ہے جس میں ہوا کے راستوں اور حلق پہ ایک جھوٹی جھلی آجاتی ہے +

**نوٹ: ایک قسم کا ہر وقت رہنے والا بخار جس میں بہت اُداسی اور دماغ میں خلل رہتا ہے +

اصلی سبب رہتی ہیں اور جو جو اختلاف کہ اونکے راستہ میں پیدا ہوجاتے ہیں اُن کا حصر زیادہ تر بیرونی حالتوں پر ہے خصوصاً زیادتی یا کمی مقدار مادہ پر جس سے قدرتی نکاسی کے راستے بند ہو جاتے ہیں۔ یہ ایک عجیب ماجرا ہے کہ اکثر ٹھیک طاقت دار آدمیوں کو بڑی شدید بخار نہیں آتا ہے اور جسم اجنبی مادّوں کو جذب کر لیتا ہے اور ظاہرا کوئی ضرر نہیں پہونچتا۔ صرف ایک حصہ کو پسینہ وغیرہ میں الگ کر دیتا ہے جیسا سابق میں ذکر ہوا۔ ایسے اشخاص اکثر اپنی اچھی صحت کی شیخی بھی بگھارتے ہیں کیونکہ بتدریج بوجہ سے کوئی دکھ نہیں ہوتا۔ بعد میں اُنکے تجربہ میں بھی وُہی بات آتی ہے جو اُن بیماروں کے تجربہ میں آئی ہے جنکا بخار بذریعہ ادویہ دفع کیا گیا ہے اور مابعد کے نتائج شدید بیماریوں سے زیادہ خطرناک ہوتے ہیں +

قدم بقدم دردناک صورتیں شروع ہونے لگتی ہیں۔ دردِ سر۔ زکام کھانسی دردِ دندان اور جملہ دیگر ظالم امراض۔ زندگی کو بار خاطر کرنے لگتے ہیں اور ضعف روز بروز زیادہ ناقابل برداشت ہوتا جاتا ہے۔ بدن کے بعض حصے پژمردہ بھی ہو جاتے ہیں۔ دانت بگڑ جاتے ہیں بال سفید ہونے یا گرنے لگتے ہیں آنکھیں اور کان کا ہے گا ہے ٹھیک طور پر خدمت کرنا چھوڑ دیتے ہیں یا پورا پورا اندھاپن یا بہراپن پیدا ہو سکتا ہے۔ ہاتھ پیر جن میں اجنبی مادہ بکثرت جمع ہوتا ہے ٹھنڈے پڑنے لگجاتے ہیں اور گھٹیا کا درد غالباً

ٹوٹ پڑتا ہے۔ ہاضمہ بھی روز بروز بگڑتا جاتا ہے اور قبض اور اسہال باری باری ہوتا رہتا ہے اور یہ دونوں اندرونی حرارت کی نتائج ہیں خمیر کے تمام عملوں میں بڑی گرمی سب میں پیشتر انتڑیوں میں پیدا ہوتی ہے جس سے بلغمی جھلی

(Muccus membrane)

خشک ہو جاتی ہے اور اسطرح قبض پیدا ہو جاتا ہے۔ جب کبھی پاخانہ آتا ہے تو پاخانہ انتڑیوں سے رقیق حالت میں غیر کامل مضم کا آتا ہے اور اسہال شروع ہو جاتا ہے +

ہم انکے پیچھے ہونے والی جملہ قیاسی بیماریوں کا شمار کرا سکتے تھے لیکن بیماری کا نام کیسے مفید مطلب نہیں۔ اور اسلیئے ہم فقط مشہور و معروف اور وحشت ناک پھیپھڑے کی بیماریوں اور اُنکی اصل کا بیان زیادہ مفصل طور پر کریں گے +

پھیپھڑوں پر مثل دیگر آلات بدن کے بیماری صرف اُسیوقت حملہ آور ہو سکتی ہے جبکہ اون میں خمیری مادہ کا دخل ہو گیا ہو اور جب کبھی مادہ اپنی واپسی کے راستہ پر رُک جاتا ہے تو وہ ہلاک ہونے لگجاتے ہیں ـ پہر خمیری مادہ شکم سے چل کر سب میں پہلے پھیپھڑوں کے نیچے اوپر کی جانب اُٹھتا ہے اور پھر جسم میں ایک انتہائی مقام پر کندھوں کے نیچے پھیپھڑوں کے بالائی سروں میں پہونچ جاتا ہے۔ یہاں چونکہ خمیری مادہ سر پا تا ہتوں میں اور آگے بڑھکر کہیں نہیں جا سکتا ہے

اسلیئے بڑھی ہوئی رگڑ اور خمیر اُٹھنے کا عمل پھیپڑوں کے سِروں پر خود بخود شروع ہو جاتا ہے اور یہ عمل اجنبی مادّہ کے خمیر بڑھتے ہی مفرر باعث ہلاکت ہوتا ہے۔ یہاں سے یہ بات پیدا ہوتی ہے کہ بیماری ہمیشہ پھیپڑوں کے سِرے سے شروع ہوتی ہے +

انسان فوراً ٹھیک ٹھیک طور پر اپنے پھیپڑوں کی حالت سے آگاہ ہو سکتا ہے۔ جب پھیپڑے تندرست ہوتے ہیں تو ہم موہنہ بند کرکے ناک کی راہ سے سانس لیتے ہیں اور جوں ہی کہ ہم کو مجبوراً موہنہ کھولنا پڑتا ہے تو کوئی بیماری خواہ ناک کی یا خود پھیپڑوں کی اسکا سبب ہوتی ہے۔ لیکن ناک کی بیماریوں کا پہچاننا آسان ہے اسی وجہ سے ہم سانس لینے کے طور کو دیکھکر حقیقی تیقن کے ساتھ پھیپڑوں کی حالت کا امتحان کر سکتے ہیں۔ جبوقت تم میانہ قدم سے پاؤں پیدل چل رہے ہو اُسوقت پر فقط یہ خیال کرو کہ آیا تم اپنا مُنہہ بند رکھہ سکتے ہو یا نہیں یا اس سے بھی بہتر یوں ہو کہ کسی اور شخص سے کہو کہ وہ تم کو تمہارے سوتے وقت نگاہ کرتا رہے۔ ماسوا اسکے ہم اس بات سے کہ مُنہہ کتنا کُھلتا ہے صحت کے ساتھہ بتلا سکتے ہیں کہ بیماری کتنی بڑھی ہوئی ہے۔ بڈھے آدمی تقریباً ہمیشہ چلتے وقت اپنا مُنہہ بند رکھتے ہیں وہ بڑھاپے پر ٹھیک اسی وجہ پہنچے ہیں کہ اُنکے پھیپڑے تندرست ہیں اور اُنکی عام صحت اچھی ہے جب وہ سانس لینے میں دشواری کی شکایت کرنے لگتے ہیں تو

انکی زندگی کے ایام پورے ہو لیتے ہیں +

ایک لمحہ بھی اس امر کا خیال نکرو کہ موںھہ کا کھلا رہنا محض عادت کی بات ہے۔ ہمیشہ اسکی تحریک کسی بیماری سے ہوتی ہے اور جبتک بیماری کا علاج نہ ہو مُنہہ بغیر کوشش کے بند نہیں رہ سکتا ہے۔ اس طرح امتحان کرنے سے ہم ہر ایک لڑکی کی ہر ہر صورت میں ٹھیک ٹھیک بتلا سکتے ہیں کہ کون کون سی لڑکیاں بیویاں اور مائیں بنکر اس قابل ہونگی کہ وہ ماں گیری کے پیارے سے پیارے فرض کو پورا کر سکیں گی یعنے اپنے بچوں کو دودھ پلا سکیں گی اور جنکو ہمیشہ پورے پورے طور پر زیر علاج رہنا چاہیئے کیونکہ جن عورتوں کے پھیپڑے بیمار ہوتے ہیں وہ شاذ و نادر ہی اس قابل ہوتی ہیں کہ وہ اپنے بچوں کی تمام و کمال طور پر اپنے دودھ سے پرورش کر سکیں اور نیز اُس وقت میں جبکہ بیماری عموماً شناخت کرنے سے پھیپڑے کی بیماری نہیں معلوم ہوتی +

جو نتائج کہ مقرر ملاحظہ مندرجہ بالا سے نکلتے ہیں وہ ضروری ہیں اور بیماروں کے معالجہ میں اصلی ضرورت کے ہیں :- جملہ اندرونی امراض (بجز بلاواسطہ ضرروں کے) ایک مشترکہ سبب سے پیدا ہوتے ہیں اور حق پوچھو تو فقط ایک ہی بیماری ہے جس کا ظہور مختلف صورتوں میں ہوتا ہے۔ ہماری تحقیقات اور تفتیش کا یہ بڑا بھاری نتیجہ ہے جسکی سچائی آگے جاکر زبردست ثبوتوں سے ثابت

ہو جائیگی۔ علم طبیعات میں کسی مفروضہ بیان کی صحت یا غلطی قائم کرنیکے واسطے خوب جچی ہوئی تدبیر رکھی ہے یعنے تجربہ کا کرنا اور با قاعدہ تحقیق اور تفتیش کا کرنا۔ اگر بیماریوں کی ایک ہی مشترکہ بنیاد ہے تو طریقۂ علاج (فرض کرو کہ طریقۂ علاج دریافت ہو سکتا ہے) بحیثیت مجموعی سب کے واسطے ایک ہی ہونا چاہیئے۔ لہذا اگر ہم اپنی تحقیقات پر کسی ایسے طریقہ علاج کی بنیاد ڈالنے میں کامیاب ہو جاویں جو بیماری کی تمام حالتوں میں مؤثر ثابت ہو اور صرف فرداً فرداً ہر شخص واحد کی احتیاج اور ضرورت کے موافق کرنے کا محتاج ہو تو مطلوبہ ثبوت بہی دیدیا جاویگا۔ ایسا طریقہ تقریباً خود بخود کھل جاتا ہے اور بدون دقت مزید کے ہم یہ سوال پیش کرتے ہیں :

## کس طرح بیماریوں کا علاج ہو سکتا ہے ؟

جسم کو بیشک خود علاج کرنا چاہیئے اور ہمارا کام فقط یہ ہے کہ حالات کو اسطرح ترتیب دیں کہ صحت یابی ممکن اور ضروری ہو۔ پہلے بیانات کے بموجب ہمارا کام صرف ان دو کاموں پر مشتمل ہونا چاہیئے

(۱) جسم کو کوئی تازہ خمیری مادہ نہیں دینا چاہیئے اور

(۲) پرانے مادّے کو دفع کرنا چاہیئے +

یہاں سے یہ بات پیدا ہوتی ہے کہ

(۱) ہم کو طبعی اور معمولی طور پر بسر کرنی چاہیئے۔

(۲) ہم کو انتظام کرنا چاہیئے کہ رطوبت پیدا کرنے والے آلات خمیری مادہ کا اخراج کرتے رہیں +

بلحاظ پہلی ضرورت کے ہم مختصراً کہتے ہیں کہ طبعی طریقہ زندگی بسر کرنے کی بابت بہت سے بے شمار رسالے چھپ چکے ہیں۔ بطور عملی رہنماؤں کے ہم ذیل کے رسالوں کی سفارش کرتے ہیں۔

ویجی ٹیرین کک بک (ترکاری پکانے کی کتاب) مصنفہ اڈورڈ بالٹزر قیمتی ۱٫۲۵ مارک (تقریباً ۱۳؍) ایضاً مصنفہ کارلوٹ سکلز قیمتی ۱٫۵ مارک (تقریباً ۱۵؍)۔ یہ دونوں رسالے ملک جرمنی کی زبان میں ہیں اور رسالہ ہذا کے مصنف کے پاس سے مل سکتے ہیں +

یہاں پر ایک غیر متبدل* فہرست کھانوں کی واسطے جملہ بیمار اشخاص کے نہیں دی جا سکتی۔ اُس وقت کی جسم کی حالت کے بموجب ایک یا دوسری قسم کی طبعی خوراک پسند کی جاوے گی۔ جب کھانوں یا شربتوں سے بائی پیدا ہو تو یہ اس امر کی علامت ہے کہ جسم اُنکو قبول اور منظور نہیں کرتا ہے اور جبتک اصلاح نہ شروع ہو اور

* دیکھو صفحہ جات ۱۱۶ لغایت ۱۳۶۔ انگریزی اڈیشن (مصنفہ مصنف رسالہ ہذا۔ فہرست مضامین کتاب کے لیے رسالہ ہذا کا صفحہ دیکھو)

دی نیو سائنس آف ہیلنگ (تندرست کرنے کا نیا علم) مصنفہ لوئیس کہنے (جسکا عام فہم اردو ترجمہ مترجم رسالہ ہذا بڑی عرق ریزی کے ساتھ کر رہا ہے عنقریب چھپوا کر ہدیہ شائقین کیا جاوے گا۔)

مقابلہ موقوف نہ ہو جائے تب تک اُنسے پرہیز کرنا چاہیئے۔
اسیانکو بطور دستور العمل کے یاد رکھو کہ پیٹ کبھی حد سے زیادہ بھرنا نہیں چاہیئے اور کچا پکا مادہ محض ایسا مادہ ہوتا ہے جو جسم سے اجنبی اور بیگانہ ہوتا ہے۔ جو شخص مزمن اور سخت بیمار ہوتے ہیں وہ پیٹ کے پھول جانے یا بڑھ جانے سے دُکھ اُٹھاتے ہیں اور یہ بات بکثرت شربتوں کے پینے یا معدہ میں خمیری عمل کے ہونے سے پیدا ہو جاتی ہے اور یہی سبب ہے کہ جب وہ پیٹ بھر کے یا سیر ہو کے کھا چکتے ہیں تو اُنکو یہ نہیں معلوم ہوتا کہ پیٹ ابھی بھرا یا نہیں۔ پس اُنکے واسطے یہ امر ضروری ہے کہ وہ بخوبی اپنے نفس پر خود جبر کریں یا کوئی دیگر شخص اُنکے ساتھ زبردستی کرے کہ وہ حالت اعتدال پر آویں +
صحت بخش غذا حاصل کرنے کے لیئے خاصکر بہت فکر اور تردد چاہیئے۔ جس شئے کو حلق سے اُتارنے سے پہلے بخوبی چبانا پڑتا ہے اُسکا ہضم کرنا بہ نسبت پتلی یا نرم غذاؤں کے ہمیشہ بہت سہل ہوتا ہے کامل طور پر چبانے ہی سے غذا ٹھیک ٹھیک طور پر لعاب سے ملتی ہے اور بے شبہہ چبائی ہوئی غذا ٹھیک طور پر ہاضمہ کے واسطے تیار ہوتی ہے۔ اسوجہ سے کھانے کی تمام چیزیں جنکو ہم اُنکی قدرتی اور بے بدلی حالت میں کھا سکتے ہیں وہ ہیں جنکا ہضم کرنا بہت ہی سہل اور آسان ہے اور جو ہمارے واسطے

بہت مفید ہیں۔ برعکس اسکے تمام پکے ہوئے کہانوں کا ہضم کرنا اُنکی نسبت بہت دشوار ہوتا ہے اور ہر حالت میں کامل طور پر چبانا مانا گیا ہے +

اب مزید تفصیل اُس طریقہ کی نسبت دیجاویگی جس میں جمع شدہ خمیری مادہ کی تفریق نکالنی چاہیئے اور جبتک جسم پاک صاف نہ ہوجاوے تب تک اُس تفریق کو قائم رکھنا چاہیئے +

بدن میں رطوبت تفریق کرنے کے چار بڑے بڑے آلے ہیں۔ پہیپڑے - جلد - انتڑیاں - اور گردے - اور ان سبوں سے خمیرے مادے کے عمل تفریق کو انجام دینے کا کام لینا چاہیئے۔ پہیپڑے اُسیوقت اپنا عمل بخوبی کرتے ہیں جبکہ جسم تیز حرکت میں ہوتا ہے۔ پس ہر ایک کامل علاج کے واسطے جب کبھی ممکن ہو کُہلی ہوئی ہوا میں بخوبی سیر کرنا چاہیئے۔ علاوہ بریں مریض اسبات کو دیکھکر خوش ہوگا کہ جسم کے خمیرے مادے کے بوجھ سے ہلکا ہونیکے عرصہ میں سانس پہلے کی نسبت آزادی سے اور دور تک اپنی خوشی سے اندر باہر آتا جاتا ہے +

جلد کے ذمے بڑی اہم خدمت ہے کہ وہ سارے اجنبی اور غیر جنس مادے کو جو سطح کے نزدیک واقع ہوتا ہے باہر نکال لاتی ہے اور جب تک اُسکا عمل باقاعدہ جاری رہے تب تک شدید بیماری کا اندیشہ کرنا چاہیئے۔ لیکن جب کبھی خون کی گردش میں اجنبی مادّ لیسے ابتری ہوجاتی ہے

جلد کے عمل کی تیزی گھٹ جاتی ہے اور پھر جلد ہمیشہ چھوتے وقت ٹھنڈی لگتی ہے۔ ہم کو اپنی قوت لامسہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بات طبیعت کے برخلاف ہے کیونکہ ہم کو ہمیشہ تجربہ ہوتا رہتا ہے کہ جسم کے ٹھنڈے اعضا کا چھونا طبیعت کو ناگوار گذرتا ہے۔ پس ہمارا کام یہ ہے کہ جلد جو اسطرح بیکار ہوگئی ہے اُس میں دوبارہ جان ڈالیں اور گرمائی پہونچا کر اوسکو اِس امر کی تحریک کریں کہ وہ اپنی خدمات کو انجام دیوے

گرمی اور تری یہ دو ایسی حالتیں ہیں جنسے ہر متنفس پہلتا پہولتا ہے۔ گرمی اور تری سے جلد پر نہایت مفید اثر پہونچتا ہے اور نیز اُنسے اُسکے مسامات کہلجاتے ہیں اور اُنسے اُسمیں ازسرنو جان پڑنے کی تحریک ہوتی ہے۔ اب ہم بہاپ میں یہ دونوں باتیں یکجا پاتے ہیں لہذا ہماری غرض اور مطلب کے لیئے بہاپ کے غسل سے زیادہ کوئی بات بہتر نہیں۔

جب بہاپ کا غسل ٹھیک ٹھیک طور پر لیا جاتا ہے تو اُس سے جلد ہمیشہ اپنا کام کرنے لگتی ہے۔ (ضمیمہ میں بھاپ کے غسل والی فصل دیکھو جہاں پر انتہادرجہ کا عملی طریقہ ٹھیک ٹھیک طور پر بیان کیا گیا ہے) ننھے ننھے بچوں کی صورت میں اس سے بھی زیادہ طبعی اور معمولی طریقہ بتلایا گیا ہے۔ جب اُنکو ٹھنڈ لگتی ہے تو وہ اپنی ماں کی طرف رغبت کرتے ہیں اور لپٹ جاتے ہیں۔ وہ صورت حال سے اِس امر کی منت التجا کرتے معلوم ہوتے ہیں اور اُسکو اپنی ماں کے گرم جسم سے لگ کر اپنے تئیں گرم کرنا چاہیئے۔ یہ طبعی منت والتجا ہے جو صرف

(تربیت یافتہ) ماؤں کو بیہودہ معلوم ہو سکتی ہے۔ جس ماں کے دل میں پاک اور سچی مادرانہ محبت ہے وہ فوراً خوشی خوشی اپنے پیارے بچے کو اپنے ہی مچھولوں میں لے لیگی اور اوسکو اپنی گرمائی پہنچاوے گی خواہ وہ کسی شدید بیماری ہی میں کیوں نہ مبتلا ہو جیسے گرمی دانے۔ لال بخار یا قرحیہ* اور اس قدرتی وطبعی علاج سے حقیقی معجزے ظہور میں آتے ہیں اور فی الحقیقت بچے غالباً بہت ہی کم بیمار ہوا کرتے اگر اب کی نسبت اُنہی کی اپنی ماں کی گرمائی اُنکے حصہ میں زیادہ آتی! مصنف موصوف جانتا ہے کہ وہ یہ بات کہہ کر کتنے متعصب اور طرفدار اشخاص کا مقابلہ کرتا ہے لیکن وہ اُسکو سچ بولنے سے مانع نہیں آسکتے اور جب حق امر کو حقیقی نظر میں لانے اور پورا کرنے سے خاندانوں اور نسلوں پر بے شمار برکتیں اور خوشوقتیاں نازل ہونگیں۔ ہر ایک جگہہ کے لوگوں سے جو قدرتی اور طبعی حالت میں رہتے ہیں (وحشیانہ نیم وحشی قومیں) ہمارے سُننے میں آتا ہے کہ وہ اس بارہ میں ماں گیری کے فرائض کو بہتر طور پر سمجھتے ہیں۔ اور کیا ہمیں جانوروں کی طرف بھی اشارہ کرنے کی ضرورت ہے یعنی فکرمند مرغی یا اپنے پالتو چوپائے جانوروں کی طرف؟ وہ سب کے سب اپنے بچوں کو اپنے ہی بدنوں سے گرمائی پہنچاتے ہیں اور اکثر سچے قابل تعریف فکر کے ساتھ سچ ہی ہم کو ہمیشہ یہ بات مان لینی چاہیئے کہ ماں کے پاس کافی ذخیرہ گرمائی کا ہوتا ہے اگر خود اُس ماں ہی کو گرمائی کے واسطے بیرونی امداد کی ضرورت ہے تو

* دیکھو صفحہ ۱۶

وہ بیشک اپنے بچے کی پرورش کرنیکے قابل نہیں ہے۔ لیکن چونکہ ماں گرمی ہی کی محبت سے مدد مذکورہ مل سکتی ہے اسلیئے جو بچے کہ اس محبت سے محروم ہیں اُنکو مثل بڑے آدمیوں کے صرف بذریعہ ہلکے بھاپ کے غسلوں ہی کے مدد پہنچا سکتے ہیں +

ہردو انتڑیوں اور گردوں پر بھاپ کے غسل کا اثر پہونچتا ہے لیکن اُنکے واسطے علاوہ اسکے ایک خاص محرک شئے درکار ہے۔ یہاں پر ہم کو تنگ محدود نکاسی کے راستوں سے واسطہ آن پڑا ہے جن میں خمیری مادے کے کثیر اخراج سے ہمیشہ کم و بیش آگ لگی رہتی ہے اور نیز اسوجہہ سے کہ خمیر کا عمل ٹھیک وہیں پر واقع ہوتا ہے کیونکہ جس مادے کا ہم ذکر کرتے ہیں وہ بہ نسبت کسی اور مقام کے وہاں پر زیادہ کثرت کے ساتھ ہوتا ہے۔

پس اُنکو بہت احتیاط کے ساتھ ٹھنڈا کرنا چاہیئے اور یہ بات نہایت سادگی اور کمال کے ساتھ کو ہلکے یاد ہر غسل کے غسلخانہ میں حاصل ہوسکتی ہے جس میں تھوڑا پانی ڈالا گیا ہو۔ بدنی رطوبت کی تفریق کی تحریک کرنے کے واسطے اثنار غسل میں بدن کو کپڑے سے رگڑو اور حتی الامکان نکاسی کے راستوں کے پاس لیکن صرف پانی ہی کے اندر تاکہ سوزش اور آگ نہ بڑہنے پاوے۔ اس عمل میں اکثر گلٹیاں ہو جاتی ہیں جنکے ذریعے سے رطوبت کی تفریق کا عمل ہمیشہ کی نسبت زیادہ تیزی کے ساتھ ہونے لگتا ہے۔

جتنی دفعہ مقامات مذکورہ میں گرمی محسوس ہو اُتنی ہی دفعہ اس قسم کے

غسل کرنے چاہئیں کبھی کبھی ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ روزمرہ تین یا چار غسلوں کی ضرورت پڑتی ہے اور بعض بعض حالتوں میں ایک ایک گھنٹہ تک رہتے ہیں (کولہے کے غسلوں اور ہشتانی رگڑو اٹھبک کے غسلوں کی تفصیل کے لیئے ضمیمہ دیکھو) دریا کا برساتی پانی سب میں افضل ہے کیونکہ اوس سے قدرتی بالیدگیاں (Accretions) نہایت جلدی سے گھل جاتی ہیں۔ کھاری پانی کو استعمال کرنے سے پیشتر کچھہ عرصہ تک ٹھیرا رکھنا چاہیئے +

ان غسلوں میں سے سب سے پہلے ہی غسلوں کا اثر عجیب و غریب ہوتا ہے باقاعدہ حرکات شروع ہو جاتی ہیں اور کبھی کبھی ایسا بھی وقوع میں آتا ہے کہ حرکات اسطرح باقاعدہ ہونے لگتی ہیں جیسا (باقاعدہ ہضم کے طریق صفحہ ۷ ) میں بیان ہوا۔ وجہہ ہوتی ہے کہ ان غسلوں کے ذریعہ سے خمیری مادہ اُسوقت انتڑیوں سے دور ہو جاتا ہے لیکن جبتک جسم کی کامل طور پر صفائی نہیں ہوتی تب تک نیا مادہ برابر جمع ہوتا رہتا ہے اور جبتک صحت کی ترقی دوامی طور پر نہ ہو جاوے تب تک علاج جاری رکھنا چاہیئے۔ اب رہی یہ بات کہ یہ علاج کتنے عرصہ تک جاری رکھا جاوے تو یہ بات ایک تو اس امر پر منحصر ہے کہ بدن کس قدر بیمار ہے اور دوسرے اس امر پر حصر ہے کہ ان غسلوں کا جسم پر کیسا اثر پہنچتا ہے اور غسلوں کے بعد جسم کا ذاتی عمل کیونکر ہوتا ہے ممکن ہے کہ علاج کئی ہفتوں تک جاری رکھنا پڑے گو شاید مہینوں بلکہ برسوں کی ضرورت پڑے

اس علاج میں ایسی صورتوں میں سب میں زیادہ عرصہ لگتا ہے جہاں
بیماری طبعی اور خلقی ہو اور ننھے بچے کے بدن میں پہلے ہی سے خمیرہ
مادہ بھرا ہوا ہو لیکن یہ علاج ایسے جوان اشخاص کی صورت میں بہت
ہی جلد اثر کرتا ہے جو فقط تھوڑے ہی عرصہ بیمار رہے ہوں۔ اس
علاج کے درمیان اکثر ایسا ہوتا ہے کہ کوئی سی مذکورہ بالا شدید بخاروالی
بیماری ٹوٹ پڑتی ہے جس سے تندرستی کا عمل زیادہ جلدی جلد ہی
ہونے لگتا ہے۔ اِن بخاروالی بیماریوں کا ٹھیک اسی طور سے علاج کرنا
ہوگا خصوصاً جلد کے عمل کو تحریک کر کے فوراً تیز کردینا چاہیئے۔ پسینہ
کے نمودار ہوتے ہی بخار فوراً جاتا رہتا ہے جیسا پیشتر بیان ہوا بخار
از سرِ نو صحت حاصل کرنے کی کوشش ہے جس سے بیمار مادے کی
تفریق مقصود ہوتی ہے جب یہ ہوتا ہے تو عملِ خمیراور اوسکے ساتھ
اندرونی حرارت موقوف ہوجاتی ہے۔ پس یہ جہالت یا تعصب کی
بات ہے جبکہ لوگ بغیر آزمائش کرے کہتے ہیں کہ بھاپ کے غسلوں سے
تو حرارت بڑھجاوے گی۔ ایک دفعہ آزمائش کرو تو اسکے برعکس بات
سچ نکلے گی لیکن اس امر پر پھر زور دینا چاہیئے کہ ننھے ننھے بچوں کی
صورت میں پسینہ بہترین طور پر ماں ہی کی گرمائی سے آتا ہے اور پس
اپنی ہی اصلی اور حقیقی ماں کو اپنے بچہ کا فرشتۂ محافظت بننا چاہیئے
پس جملہ شدید بیماریوں میں پسینہ بلکہ کامل پسینہ سب مقدم رکھنا
چاہیئے اور یکساں ہی اس امر کی بھی فکر کرنی چاہیئے کہ بدنی رطوبت

تفریق کرنے کے دیگر آلات بھی اپنا اپنا عمل برابر لگاتار کرتے ہیں اسی وجہ سے ٹھیک بخار والی بیماریوں میں کولہے کے غسل یا مشت ومال والے بیٹھک کے غسل بہت آزادی کے ساتھ کرانے چاہئیں +

بخار والی بیماریوں میں سب سے زیادہ دہشت ناک بیماری غالباً ڈفتھیریا* ہے جو بچوں کا ہلاک کرنے والا فرشتہ عزرائیل ہے۔ یہ بیماری اُنپر صرف اُسوقت آتی ہے جبکہ اُنکے جسم اجنبی مادّے سے بہت ہی بوجھل ہوجاتے ہیں اور جبکہ یہ مادہ سر میں رک کر بوقت واپسی نرخرہ اور پھیپھڑوں میں خصوصاً زیادہ مقدار میں جمع ہو جاتا ہے۔ اسبات کا وقوع صرف اُسیوقت ہو سکتا ہے جبکہ جلد نے پیشتر ہی اپنی خدمت مقررہ تقریباً چھوڑ رکھی ہو۔ پس محتاط ماں باپ مدت پہلے ہی سے سمجھ جاوینگے کہ اُنکے بچوں پر کوئی بخار والی بیماری آنے والی ہے۔ ڈفتھیریا والے مریض کے جسم کا مقابلہ ایک بوتل سے ہو سکتا ہے جس میں کوئی رقیق شئے خمیر اُٹھنے والی بھری ہوئی ہو۔ جب خمیر کا عمل شروع ہوتا ہے تو مادہ بوتل کی گردن کی طرف رجوع کرتا ہے لیکن بوتل کی گردن کے پہلو اُسکو نکلنے نہیں دیتے۔ ڈفتھیریا* کے ساتھ اکثر لال بخار ہوتا ہے کیونکہ عمل خمیر تمام جسم پر پھیلتا جاتا ہے۔ ایسی صورتوں کو معاون ومددگار سمجھنا چاہیئے کیونکہ پھر جلد بدنی رطوبت تفریق کرنے کے عمل میں مدد دینے لگتی ہے پسینہ کا عمل حسب مندرجہ بالا جاری کرنا چاہیئے۔ ماں کو بچھونوں میں اپنے بچہ کے پاس گھنٹوں تک برابر پڑا رہنا چاہیئے

* دیکھو صفحہ ۱۶

تاکہ اوسکو پسینہ آنے لگے یا بھاپ والے غسلیات یا گرگڑ کے بیٹھک والے غسلیات یا وڈبڑ کے غسلیات بھی جبتک مطلب مقصود حاصل نہ ہو برابر لگاتار باری باری سے کرانے چاہیئیں۔ ڈفتھیریا* میں ہم کو سانس رک کر مرجانے کا خطرہ بھی رُوکنا پڑتا ہے جو اکثر یکایک شروع ہوجاتا ہے لیکن یہ خطرہ اس قدر سفید غلاف سے پیدا نہیں ہوتا ہے جس قدر حلق کی سوزش اور ورم سے۔ جب اس سوزش میں تخفیف ممکن ہو تو یقین کرلینا چاہیئے کہ بیمار ضرور بچ جاوے گا۔ اس سفید غلاف کے دور کرنے کے واسطے مریض کو چاہیئے کہ وہ ٹھنڈے پانی سے غرغرہ کرے اور جبتک غرغرہ سے پانی گرم نہ ہو جاوے تب تک اوسکو کلی کرکے باہر نہ نکالے اور جبتک یہ غلاف اُترکر کلی کے ساتھ باہر نہ نکل آوے تب تک غرغرہ جاری رکھے جس سے مریض کو صاف آرام معلوم ہوگا+ مریض کو اسطرح لیٹنا چاہیئے کہ پانی اُسکے موہنہ میں دُہرا اندر تک اچھی طرح پہونچے اور وہ کامل طور پر مشغول ہوجاوے+

یہ علاج چھوٹے بچوں کے قابل نہیں ہے اُنکی صورت میں ہم کو مشت ومال والے بیٹھک کے غسلوں ہی پر اکتفا کرنا چاہیئے جنکا عمل فی الواقع ایسا قرار واقعی ہوتا ہے کہ سبکا سب سفید غلاف اکثر ایک ہی دفعہ کے غسل کرنے کے بعد غائب ہوجاتا ہے۔ اس غسل کا فائدہ اُسوقت بہت جلد اور یقینی ہوتا ہے جب مینہ کا پانی استعمال کیا جاتا ہے اور اسلیئے مینہ کا پانی حاصل کرنے کے لیئے کوئی دقیقہ باقی نہیں چھوڑنا چاہیئے۔

* دیکھو صفحہ ۱۶۔

لیکن انسان چند قدم بڑھکر دریا کا پانی کیوں نہ لے آوے جس میں کچھ بھی لاگت نہیں ہے گاہے گاہے دوا فروش کی دُکان پر جانے کیواسطے کئی گھنٹے درکار ہوتے ہیں! چشموں یا نلکے کا پانی اگر کھاری ہو تو اوسکو ہوا میں تھوڑی دیر رکھدینا چاہیئے اور اگر ممکن ہو تو دہوپ میں +

علاج مندرجۂ بالا کی اتنی مریضوں پر آزمائش ہوئی ہے کہ اوسکے اعتبار کا ثبوت اس پایہ کا ہوگیا ہے کہ اب کوئی شک وشبہہ باقی نہیں لیکن ہم اس معاملہ کو ذرہ اور صاف طور پر واضح کرنے کے لیئے چند نظریں شامل کرتے ہیں +

(۱) نوسال کی عمر کا ایک لڑکا لال بخار اور ڈفتھیریہ میں مبتلا تھا - بید کی بنی ہوئی کرسی (دیکھو صفحہ ۵۴) پر بھاپ کا غسل دیکر اسکے بدن میں بخوبی پسینہ پیدا کر دیا اور پھر بہت تھوڑے پانی سے اسکے بدن کو کولہے کے غسل والے سرد حمام میں ٹھنڈا کر دیا۔ سر سے حرارت نکلنے اور (پہلے پہل جو بمشکل تمام سانس لیا جاتا تھا) اوس مشکل کے (بذریعہ ٹھنڈے پانی کے زور کی ملائی دلائی کی مدد سے) کم ہونے کے بعد اوسکو بچھونوں میں ڈالدیا اور چاروں طرف سے لپیٹ دیا اور پھر قدرتی اور طبعی پسینہ دوبارہ آنے لگا - اس سے دیگر بھاپ کیے غسل کی ضرورت نہ رہی اگرچہ کولہے کے غسل بار بار دیئے گئے جونہی اس لڑکے کو بچھونوں میں ڈالا اوسکو موُنہہ زکلی کرنے کے واسطے پسینہ کا پانی دیا جسکے ذریعہ سے حلق کے سخت تملاف (جو

خمیر سے پیدا ہو گئے تھے) جلد ہٹ گئے لیکن سب میں پہلے گھنٹہ بہر کے
اندر غلاف اترا۔ چونکہ حلق کی سوزش فوراً جاتی رہی اسلئے علاج
بہی جلد ہی ہو گیا۔ پانچ دن میں یہ لڑکا بالکل بحال ہو گیا اور اسکے
بعد کوئی ایسی بیماری نہیں ہوئی جس سے بڑے اور خراب نتائج
پیدا ہوں +

(۴) ایک جوان مرد بیس سال کی عمر کا تیرہ سال کی عمر سے اندرونی
مرض میں مبتلا تہا اسکا علاج اعلی درجہ کے تجربہ کاروں نے کیا
اور آخر میں اوسکو جواب دے دیا کہ اسکا مرض لاعلاج ہے۔ اس کا
مرض بیشک موروثی تہا اور خمیری مادہ اسکے بدن میں اسقدر بہرا ہوا
تہا کہ اسکی صورت اور بناوٹ کا بدلنا حیرت تھا۔ اسکا سر آگے کو
جھک گیا تھا اور اسکی پیٹہہ ڈبہری ہو گئی تہی اور اوسکے ہاتہ پیر چہوتے
وقت ہمیشہ ٹہنڈے معلوم ہوتے تھے اسکی جلد نے تقریباً اپنی
خدمت معینہ کو چہوڑ دیا تہا اور اسکے آلات ہضم کا عمل بہت نکما
ہو گیا تھا۔ اس مریض کو پرانا بخار تھا اگرچہ اسکو کبہی زور کا بخار نہیں
چڑھتا تہا۔ علاج شروع ہوا اور نہایت زور شور کے ساتہ جاری رہا۔
غذا سیدہی سادہی اور غیر محرک تہی جس میں یہ چیزیں ہوتی تہیں صبح کو
دودھ اور گرہم (Graham) روٹی دوپہر کو ترکاریاں
اور دم پخت (ابلے ہوئے) کئے ہوئے پہل اور رات کو بغیر گرہم روٹی
اور پہل۔ جلد کے عمل کو تیز کرنے کے واسطے اول اول ہفتہ میں

✻ دیکھو صفحہ

تین یا چار مرتبہ اُن آلات کے ساتھ جن کا آگے بیان کیا جاوے گا بھاپ کے غسلیات کرائے گئے۔ درمیانی وقت میں یہ بیمار دن میں تین مرتبہ کولہے کے غسلیات کرتا تھا اول اول تو ہر ایک غسل بیس بیس منٹ کا ہوتا تھا لیکن پیچھے بڑھا کر آدھ گھنٹہ کا کر دیا۔ ہر ایک غسل کے بعد گھر سے باہر اچھی خاصی سیر اور چہل قدمی ہوتی تھی۔ اس علاج سے ہاضمہ تھوڑے ہی دنوں میں درستی پر آگیا اور چار ہفتوں کے بعد تھوڑا تھوڑا پسینہ بھی اپنے آپ ہی آنے لگا۔ اُس کی چال اور وضع رفتہ رفتہ درست ہوتی گئی اور بتدریج اُسکا حجاب بھی اُٹھنے لگا اور خاطر جمعی اور قوتِ ادراک مراجعت اور عود کرنے لگی۔ نو ہفتہ کے علاج کے بعد اُسکی حالت ایسی ہو گئی کہ وہ خود کسی پیشہ سیکھنے میں مشغول ہو سکتا تھا اُس عرصہ میں اُسکا وزن قریب پانچ سیر کے بڑھ گیا۔ اس صورت کی زیادہ وقعت اس حقیقت پر مبنی ہے کہ اُس سے ثابت ہوتا ہے کہ نیز اندرونی خرابیاں جسمانی بیماری سے کیونکر پیدا ہوتی ہیں اور جب طبعی صحت بحال ہو جاتی ہے تو اپنے آپ ہی غائب بھی ہو جاتی ہیں ×

(۳) بارہ سال کی عمر کے ایک لڑکے کے داہنے بازو پر ناگہاں کوئی بیماری نازل ہوئی اور اُس سے بالکل شل ہو گیا۔ کسی معالج نے اُسکے بازو کا علاج بلحاظ جائے وقوع مرض کے معمولی طور سے کیا یعنے فقط بازو ہی کو بیمار سمجھا اور صرف اُسی کا علاج کیا۔ اس سے اسباب محرکہ نہیں

بجائے سنوار کے اور بھی زیادہ بگاڑ پیدا ہو گیا۔ آخرالامر اس لڑکے کے
مرض کی تشخیص کی گئی اور ہمارے طریقۂ مذکورہ کے بموجب اُسکا علاج
کیا گیا۔ اسصورت میں بھی بیشک تمام بدن بیمار تھا لیکن خمیری مادہ
خصوصًا دائیں طرف جمع ہو گیا تھا اور داہنا ہاتھ اس مادّے سے اسقدر
اَٹ آگیا تھا کہ دورانِ خون تقریبًا بند ہو گیا تھا جس سے کامل شَل
(جھولا) پیدا ہو گیا۔ یہ لڑکا ہمیشہ شدت کے قبض میں مبتلا رہتا تھا
او . اسی وجہ سے خمیری مادہ اوپر ہاتھ میں بہت ہی تھوڑے عرصہ میں
پہنچ گیا۔ علاج تقریبًا ٹھیک ٹھیک اُسی طور پر ہوا جیسے صورت دوسری
میں اگرچہ اُسکی نسبت کم بھاپ کے غسلیات کی ضرورت پڑی
اور بدن سے پسینہ بھی اُسکی نسبت جلدی ہی چھڑنے لگا۔ خاصکر
یہ بات قابل ذکر کے ہے کہ اس شَل بازو کا کوئی علاج بلحاظ جائی وقوع
مرض کے نہیں کیا گیا۔ تاہم روز بروز اُسکو فائدہ اور آرام ہونے لگا
اور تین ہفتہ میں حرکت کرنے کی پوری پوری طاقت ازسرِنو حاصل
ہو گئی۔ اس لڑکے کی ماں جسکی آنکھوں کے سامنے غسلیات روز مرہ
دیے جاتے تھے وہ اس معجزے کو نہ سمجھ سکی ×

(۴) ایک جوان عمر کا پادری سخت کمزوری میں مبتلا تھا اور اسکو
وہ صرف اپنے مطالعہ کی زیادتی سے منسوب کرتا تھا۔ مطالعہ کی
زیادتی سے اوسکی بیماری اور بھی زیادہ بڑھ گئی تھی لیکن اس کمزوری
کا سبب اس سے پیشتر زمانہ کا تھا۔ یہ مریض بہت ہی مغلوب

ہوگیا تھا اور تندرستی کی اُمید بالکل چھوڑ بیٹھا تہا۔ اسکی حالت بہت ہی خراب ہوگئی تہی کیونکہ جلد نے اپنا معینہ کام کرنا تقریبًا بالکل چھوڑ دیا تہا اور وہ دوامی اندرونی بخار کا شکار بنگیا تہا جیسا دوسری صورت میں بیان ہوا۔ اُسکا ہاضمہ بالکل بگڑ گیا تہا اور تباہ ہوگیا تھا اور ہردفعہ کہانا کھانے کے بعد معدہ غذا کے کچہ حصہ کو نہ قبول کرکے رد کردیتا تہا (قے ہوجاتی تہی)×

غذا تقریبًا موافق دوسری صورت کے تجویز کی گئی بلکہ کسیقدر اُس سے بہی زیادہ سادی تہی اور دیگر علاج اُسکے موافق تہا۔ اول ہی دن سے ہاضمہ درست ہونا گیا یہانتک کہ قے پہر کبہی نہیں ہوئی اور خلاف توقع لسپینہ خود بخود تیسرے دن نمودار ہوا۔ اگرچہ کہل کر پسینہ آنے کے لیئے بہاپ کے غسل کی ضرورت پڑی آٹھہ ہفتہ میں مریض اسقدر بحال ہوگیا کہ وہ اپنے کاروبار میں لگ سکتا تہا کیونکہ دل اور بدن دونوں قوی ہوگئے تہے×

(۵) دو مہینہ کی عمر کا ایک بچہ تر گنج میں مبتلا تہا اور یہ گنج پیدا ہونیکے تہوڑے ہی دن بعد ہوگیا تہا۔ مرہموں اور لیپوں کے ساتھہ علاج کرنے سے اسباب مرض میں اور بہی زیادہ لگاڑ پیدا ہوگیا تہا۔ چونکہ بچہ کے پیر چہوتے وقت ٹہنڈے معلوم ہوتے تہے اسلیئے اُسکو انگیٹہی کے قریب لیگئے اور بوتلیں گرم کرکے اُسکے بچہونے میں دبادیں لیکن ان تدبیروں سے بچہ کو محض معمول سے بہی زیادہ بے قراری اور

بے چینی گذرنے لگی۔ اور سچ بھی تو ہے کہ اس سوکھی گرمائی میں اور دوسرا
اثر کیا ہو سکتا تھا ؟ اس صورت میں اس مصنوعی گرمائی کے بجائے
مانگی گرمائی پہونچانے سے عجائبات ظہور میں آنے لگے۔ رات کے وقت بچہ
کو اسکی ماں کے بچھونوں میں گرمائی پہونچانے کے واسطے لے گئے۔ تھوڑا سا
پسینہ تو پہلے ہی رات کو نمودار ہوا اور پھر ہر روز رات کو بڑھتا ہی گیا
دن کو غسل کے حوض میں دس دس بارہ منٹ کے کولہہ کے غسلیات
دیئے گئے۔ اسطرح تین ہفتہ کے اندر اس بچہ کو بالکل شفا ہو گئی
اور اسکے بعد وہ جلد جلد بڑھنے اور نشو ونما پانے لگا +

یہ چند ہی صورتیں اس امر کے ثبوت کو کافی ہیں کہ جملہ اقسام کے امراض کا
علاج طریق مذکور سے کیونکر ہو سکتا ہے۔ ایسی کوئی بیماری نہیں ہے
(خواہ وہ کسی نام سے مشہور کیوں نہو) جسکا علاج ممکن نہو اگرچہ دنیا
میں ایسے بھی مریض ہیں جنکی بدنی طاقت اسقدر گھٹ گئی ہے کہ علاج کا
عمل پورا نہیں ہوتا +

چوٹ لگنے اور آگ سے جلنے وغیرہ کی بابت ایک بات مجھے اور کہنی ہے
ہی دکھ ایسے ہیں جو مقامی علاج چاہتے ہیں کیونکہ انکی اصل ہی
مقامی ہی ہے۔ جبکہ جسم خمیری مادہ سے پاک صاف ہوتا ہے تو چوٹ لگنے
کے زخم وغیرہ جسم کے حالت بیماری میں ہونے کی نسبت بہت ہی جلد
اچھے ہو جاتے ہیں کیونکہ پچھلی صورت میں یعنے بدن کی حالت بیماری میں یا
علاج عامہ کی ہمیشہ ضرورت ہوتی ہے۔ زخموں کے علاج کی تفصیل

کیواسطے دی نیو* سائنس آف ہیلنگ (تندرست کرنے کا نیا علم) مصنفہ ڈاکٹر لوئیس کہنے صاحب (مصنف رسالہ ہذا) دیکھو۔ اس کتاب مذکور میں میرے تمام وکمال طریقۂ علاج زخم کا مفصل بیان ہے اور اوس تمام ترقی کا بھی ذکر ہے جو میننے گذشتہ دس سال کے عرصہ میں بغیر دوا اور بغیر عمل جراحی کے بیماریوں کے علاج کرنے میں حاصل کی ہے یہ کتاب (فہرست مضامین کے لیے۔ دیکھو صفحہ ۶۲) جو مصنف رسالہ ہذا کی تصنیف سے ہے ابتک مختلف زبانوں میں شائع ہو چکی ہے اور ساٹھہ ہزار جلدیں دو سال کے اندر اندر فروخت ہو چکی ہیں !



# چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا علم

چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا علم میرے نئے طریقۂ علاج کے اُصول سے ایسا نزدیکی تعلق رکھتا ہے کہ وہ اوس سے بالکل جدا نہیں ہو سکتا جیسے کوئی شخص سوار بغیر گھوڑے کے خیال نہیں کرسکتا یا سمندر بغیر کنارہ کے قیاس نہیں کرسکتا ہو بہو اُسیطرح

چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا میرا علم تندرست کرنے کے نئے علم کے اصلی احکام سے الگ بغیر موجودگی بیمار۔ موذی۔ یا خمیر بدیر یاد اور اُسکے جسم کے اندر صورت بدلنے اور خمیر اُٹھانے کے عملیات کے جلنے

*نہ یہ ترجمہ ہے عنقریب چھپواکر ہدیہ شائقین کی جاویگی +

مادہ کے جسم کی ہم شکل ہونے میں تبدیلیاں پیدا ہوتی ہیں جیا سمجھ میں
نہیں آسکتا ہے۔ چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا یہ علم صرف اوسی
شخص کی سمجھ میں آوے گا جو پہلے سے نئے طریقہ علاج کے ان اصلی
قواعد اور نصائح کو سمجھتا ہے جیسا کہ میری کتاب دی نیو سائینس آف
ہیلنگ (تندرست کرنے کا نیا علم) (دیکھو صفحہ ۶۲) میں مفصل
بیان ہوا ہے +

بہت سے لوگوں کو یہ قول (چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے کا علم)
شاید نیا اور نا قابل فہم معلوم ہو۔ یہ بات صرف اسوجہ سے ہے کہ
اس مضمون کو بخوبی نہیں سمجھا ہے۔ مجھکو مریضوں کو دیکھنے اور بدن انسانی
کی پہچان حاصل کرنے کے اس نئے طریقہ کے واسطے اس سے زیادہ
کوئی معقول اصطلاح نہ مل سکی۔ اور چونکہ اس نئی تشخیص کا کوئی
نام رکھنا ضروری تھا اس لیئے آخر الامر میںنے اُسکا نام چہرہ سے تندرستی
بیماری بتلانے کا علم رکھا اکثر ایسی چیز کا نام رکھنا ناممکن ہوتا ہے جسکی
صورت کے اسقدر پہلو ہوں جیسے کہ چہرہ سے تندرستی بیماری بتلانے
کے علم کے۔ یہ ایسی معقول اصطلاح ہے کہ جاہل لوگونکو بھی فوراً اُسکے
معنی کا ٹھیک خیال پیدا ہو جاتا ہے۔ ہم سبھوں کو اپنی زندگی
کے درمیان کم و بیش ایسی اصطلاحیں ملتی ہیں جو زیادہ نزدیکی

٭ اس کتاب کا بھی بڑی محنت اور عرقریزی کے ساتھ عام فہم اردو زبان میں ترجمہ ہو رہا ہے
عنقریب چھپوا کر ہدیۂ شائقین کی جاوے گی +

واقفیت ہونے پر ثابت ہوتی ہیں کہ اُنکے تو کچھہ اور ہی معانی ہیں جو ہمارے اوسوقت کے خیال سے بالکل مختلف ہیں جبکہ وہ پہلے ہی پہل ہمارے دیکھنے میں آئیں تہیں +

چہرہ سے تندرستی بیماری بتلا دینے کے علم اور نئے طریقۂ علاج کے فوائد کی قدر جاننے کے لیئے آؤ ہم اپنی توجہ لمحہ بہر کے واسطے علاج کے مقبولہ اور پسندیدہ طریقوں اور اُنکی تشخیص کی طرف موڑیں +

ایلوپیتھی[*] سے بہت سی مختلف بیماریوں اور ہزارہا مختلف دواؤنکی پہچان ہو جاتی ہے - اس عمل میں ان ہزارہا بیماریوں کی تشخیص کے لیئے بہت بڑے پیچیدہ اور قیمتی آلات استعمال کرنے ہوتے ہیں جنکے فقط ہوشیاری سے استعمال آنے ہی کے لیئے بہت سے برسوں کی مشق درکار ہے - اس ترکیب سے بامداد خاص خاص آلات کے جو آئینوں کے ساتھ بنائے گئے ہیں معدہ کا اندرونی حال روشن کرنے میں درحقیقت کامیابی حاصل ہوئی ہے - باوجود اس سب بات کے معدہ کی تشخیص اب بہی ناقص ہی ہے - یہانتک کہ جب اس عمل سے بذریعہ اُسکے مقبولہ اور پسندیدہ طریقوں کے کسی بیماری کی صحیح صحیح طور پر تحقیق کرنے میں کامیابی حاصل ہی ہو جاتی ہے تو درحقیقت اس صحیح تحقیق سے

[*] ایلوپیتھی یعنے علاجِ برعکس ایک طریقہ ہے جس کی رو سے ایسی دوائیں استعمال کرتے ہیں جنسے ایسے آثار و نتائج پیدا ہو جاویں جو بیماری سے پیدا ہونے والے نتائج کے خلاف ہوں +

کچھہ حاصل نہیں ہوتا کیونکہ اُس سے باوجود اس امر کے بیماری کی اصلیت نہیں معلوم ہوتی لہذا جملہ دوائیں اور جراحی عمل کسی اندرونی بیماری کے علاج کرنے میں ضعیف اور کمزور ہیں۔ ادویہ وغیرہ کی رُو سے محض بیماری کی بیرونی علامات میں کوئی تبدیلی پیدا کرسکتے ہیں +

چنانچہ زمانہ حال مین ابتک یہہ بات دیکھنے میں آ سکتی ہے کہ مثلاً اگر کوئی شخص کسی اندرونی بیماری میں مبتلا ہوا اور وہ دس مختلف معالجونکو اپنے تئیں دکھلاوے تو یہ بات بالکل ممکنات سے ہے کہ دسون میں سے ہر ایک کی تشخیص مختلف اور جداگانہ ہوگی اور اگر دو معالجوں کی تشخیص تقریباً ایک دوسرے سے مل بھی جاوے گی تو وہ مقرر مختلف نسخے تجویز کریں گے۔ تاہم اِن معالجوں میں سے ہر ایک نہایت یقین کے ساتھہ دعوے لیے کہیگا کہ اُسکی تشخیص اور اُسکی مجوزہ دوا صحیح اور مناسب ہے اور دیگر معالجوں کی غلط اور نامناسب +

علاوہ بریں علم طریقہ تشخیص کا جس کی آج کل مشق خوب ہو رہی ہے وہ نیا ہی شروع ہوا ہے۔ وہ زمانہ ابھی ہم سے بہت دور نہیں چلا گیا ہے جس میں معالج لوگ سینہ کی بیماریاں ہر دو سینہ بجا کر اور سینہ سے سٹیتھسکوپ* لگا کر پہچان کرنے سے بے خبر تھے۔ میں اب بھی مشہور معالجوں کے وضع طریق کو جو میری بیماریاں ان کے بستر پر ظہور میں آئے یاد کرسکتا ہوں

*یہ ایک آلہ ہوتا ہے جو سینہ کی آوازوں کے پہچاننے کے کام آتا ہے جس سے معالج کو دِل پھیپھڑے وغیرہ کے عمل یا حالت کی تمیز ہوسکتی ہے +

اپنی ٹہوڑیوں کو اپنی سبرکی چوبدستی پر سہارا دیکر وہ صرف چند سوال کرتے تہے لنسبت ہاضمہ کے اور لنسبت اس امر کے کہ درد کہاں معلوم ہوتا ہے۔ پہر مریض کی زبان دیکہتے تہے اور یہ تمام خفیف باتیں ایسی سنجیدہ اور مخفی وضع کے ساتہ کی جاتی تہیں جس سے خود بخود ہی کافی اور وافی طور پر ناواقف آدمی کے دلمیں معالج صاحب کی عزت اور بزرگی پیدا ہوجائے پہر ایک لنسخہ لکہدیا اور معاملہ طے ہوا۔ ان تمام باتوں سے مریض کو کچہہ بہت فائدہ نہیں پہونچتا تہا کیونکہ اگر وہ اچہا ہی ہوگیا تو وہ اسطرح تو بغیر معالج کے بہی اچہا ہوجاتا۔ صرف پچاس برس کے قریب ہوئے کہ ہم یہ چرچہ سُننے لگے تہے کہ شہر پیرس (دار الخلافہ ملک فرانس) کے معالجوں نے سلینہ کو بجاکر اور سٹیتھسکوپ لگاکر دیکہنے کے ذریعہ سے بیماری کی تشخیص میں بہت بڑی ترقی کی ہے۔ یہ علمیت اور فضیلت کی دریافت تہی کہ ایسی کبہی نہیں سنی تہی جسکا کافی اور وافی چرچہ ہوچکا ہے +

لیکن اب بہی باوجود سلینہ کو بجاکر اور سٹیتھسکوپ لگاکر دیکہنے کے یا بدا دنہایت ذہانت خرچ شدہ آلات کے ایلوپیتھی باوجود اسباب کے شدید اندرونی امراض (جیسے سل یا ناسور) حسب قاعدہ بیماری کے پورے پورے طور پر ظاہر ہونے سے پہلے سمجہا سننے کے ناقابل ہے اور لبس اکثر کرکے علاج کرنے کے ناقابل ہے۔ مریض لوگ اکثر اپنے تئیں مجہکو دکہانے آئے ہیں جنکے پہیپڑے عرصہ سے اور شدید

* دیکہو صفحہ ۹۱ × دیکہو صفحہ ۹۰

